# مطالعۂ مذاہب

از:

ڈاکٹر مولانا محسن عثمانی ندوی

پروفیسر شعبۂ عربی دہلی یونیورسٹی

مجلس نشریاتِ اسلام

۱۔ کے ۔۳ ناظم آباد مینشن، ناظم آباد ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مطالعۂ مذاہب |
| تصنیف | ڈاکٹر مولانا محسن عثمانی ندوی |
| طباعت | شکیل پرنٹنگ پریس کراچی |
| اشاعت | سنہ ۱۹۹۹ء |
| ضخامت | ۱۸۴ صفحات |

ٹیلیفون

۶۲۱۸۱۷

ناشر
فضل ربی ندوی
مجلس نشریات اسلام ۱-کے-۳ ناظم آباد مینشن، ناظم آباد، کراچی ۱۸

# مختصر تعارف ۔ مرتب کتاب

**عہدہ و منصب۔** حال ریڈر شعبہ عربی ۔ دہلی یونیورسیٹی ۔ سابق اسسٹنٹ پروفیسر جواہر لال نہرو یونیورسٹی ۔ سابق مترجم اناونسر نیوز ریڈر (عربی) آل انڈیا ریڈیو ۔ سابق کسٹوڈن خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ ۔ صدر ۔ یونیورسل پیس فانڈیشن دہلی ۔ نائب صدر رابطہ ادب اسلامی (ہند) ۔ جنرل سکریٹری مجلس علمی دہلی۔

**ادبی و علمی صحافت** چیف ایڈیٹر سہ ماہی السلام دہلی ۔ رکن ادارت سہ ماہی کاروان ادب لکھنو ۔ سابق ایڈیٹر ماہنامہ دعوت و عزیمت دہلی ۔ سابق نائب مدیر ماہنامہ ذکر و فکر دہلی۔

**تصنیفات و تراجم۔** (۱) مصر کی عربی صحافت (۲) اسلام میں اہانت رسول کی سزا (۳) حادثۂ کربلا اور اس کا پس منظر (۴) دین و سیاست کا رشتہ (۵) مسلمانوں کے مسائل کا حل ۔ سورہ یوسف کے مطالعہ کی روشنی میں (۶) دین کا متوازن تصور ۔ عبادت و خلافت کی جامعیت ۔ (۷) مولانا وحیدالدین خاں ۔ علماء و دانشوروں کی نظر میں (۸) تبلیغ اسلام (۹) نفح الطیب فی مدح الحبیب (اردو ترجمہ و تعارف) (۱۰) قضیۃ البعث الاسلامی (اردو سے عربی ترجمہ) (۱۱) مطالعہ مذاہب (۱۲) سفر نامہ ترکی و شام و حجاز (زیر طبع) (۱۳) مطالعہ ادب (زیر طبع) (۱۴) اسلام اور پیغمبر اسلام (زیر طبع)

**کتابوں پر پیش لفظ** انوار کمال ۔ نگارشات ۔ سفرنامہ حج ۔ ٹوٹے ہوئے تارے ۔ حسن حیات ۔ تجوید کی کتاب ۔ اسلام ایک پریچے (ہندی) آدرش جیون (ہندی) نیائے دیوس (ہندی) Islam a Revolutionary Message (انگریزی)

**شرکت تالیف** علامہ سید سلیمان ندوی ۔ علامہ ابن تیمیہ (عربی) — تدریس اللغۃ العربیۃ (عربی)

# فہرست کتاب

# مقدمہ کتاب

اردو سہ ماہی " السلام " نے اردو داں حلقہ میں پورے ملک میں اپنی ایک شناخت بنائی ہے ۔ مختلف مذاہب اور مذاہب کی مقدس کتابوں کے بارے میں اس مجلہ میں مسلسل فکر انگیز اور معلومات سے لبریز مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں ۔ رسالہ کے قدردانوں کی طرف سے تقاضہ تھا کہ ان مضامین کا مجموعہ کتابی شکل میں شائع کردیا جائے ۔چنانچہ " مطالعہ مذاہب " کے نام سے مضامین کا انتخاب شائع کیا جارہا ہے ۔

مذکورہ سہ ماہی مجلہ یونیورسل پیس فاؤنڈیشن کا ترجمان ہے ۔ اس ادارہ کے مقاصد میں سے ایک مقصد مذاہب کا تعارف بھی ہے ۔ اس ادارہ نے اسلام کے تعارف پر اور سیرت نبوی کے بارے میں مفید اور موثر کتابیں اور کتابچے ہندی اور انگریزی میں شائع کئے ہیں ۔ احادیث کے ترجمے بھی چھاپے ہیں ۔ غیر مسلموں کے حلقہ میں ان کتابوں کی اچھی پذیرائی ہوئی ہے ۔ ایک خطہ ارض اور ایک ملک کے رہنے والے اگر ایک دوسرے کے مذہب سے واقف نہ ہوں ۔ تہذیب و تاریخ سے آشنا نہ ہوں تو باہمی اتحاد واعتماد اور امن اور شانتی کی فضا نہیں قائم ہوسکتی ہے ۔ اپنے مذہب کا تعارف کرانے کے لئے بھی مخاطب کی نفسیات کا اور اس کے مذہبی اور تہذیبی پس منظر کا جاننا ضروری ہوتا ہے ۔ ایک شریفانہ طرز زندگی کے لئے ، روحانی اور اخلاقی اقدار کے فروغ کے لئے ، تہذیبوں کی رنگا رنگی اور تنوع کے درمیان دوستانہ روابط کے لئے ، خیر سگالی کی فضا کو پروان چڑھانے کے لئے اور سب سے بڑھ کر حق کا عرفان حاصل کرنے کے لئے مذاہب کا علم اور ان کا تقابلی مطالعہ از بس ضروری ہے ۔ اس اعتبار سے یونیورسل پیس فاؤنڈیشن ملک اور ملت دونوں کی مفید خدمت انجام دے رہا ہے ۔

مطالعہ مذاہب میں بہت سی چیزیں مشترک مل جائیں گی ۔ بودھ مذہب میں تعوذ اور

استغفار مل جائے گا۔ اپنشد میں یہ دعا ملے گی کہ " مجاز سے حقیقت کی طرف میری رہنمائی کر۔ تاریکی سے نور کی طرف میری رہنمائی کر" فنا سے بقا کی طرف میری رہنمائی کر، کہیں خدا کے عرفان کے لئے بے لوث خدمت کی تاکید ملے گی۔ کہیں اخلاق اور روحانیت کے حصول پر زور ملے گا۔ یہ سب نور حقیقت کی کرنیں ہیں اور اس کا ثبوت ہیں کہ سچائی عالم گیر ہے اور دین اپنی حقیقت کے اعتبار سے ایک رہا ہے۔ اسلام وحدت دین کا قائل ہے۔ وحدت ادیان کا نہیں اخلاق اور حسن کردار کی تعلیم جہاں سے بھی ملے ان سے فائدہ اٹھانے کا حکم ہے۔ دانائی اور حکمت کی بات مومن کی میراث ہے اور وہی اس کے قبول کرنے کا سب سے زیادہ حق دار ہے۔

چاہیئے خانہ دل کا کوئی گوشہ خالی
شاید آجائے کہیں سے کوئی مہمان عزیز

اللہ تعالی نے مسلمانوں کو خیرالامم بنایا ہے اس تصور کی تصدیق کے لئے ملتوں فرقوں اور عقیدوں کا مطالعہ بھی ضروری کام ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ اسلامی علوم کی تاریخ میں ادیان و مذاہب کے مطالعہ کی روایت بہت قدیم ہے۔ شہرستانی کی کتاب الملل و النحل کی شہرت اتنی زیادہ ہے کہ ہر تعلیم یافتہ انسان اور اسلامی ثقافت و علوم کا طالب علم اس کتاب کے نام سے واقف ہے ابن حزم اندلسی کی " الفرق بین الفرق " بھی اس موضوع پر اہم کتاب ہے۔ اس کے علاوہ کتاب الادیان ، انتشار الادیان تاریخ الدیانات ، تاریخ الفرق الاسلام ، تاریخ الادیان السماویہ وغیرہ بے شمار کتابیں ہیں جو اس موضوع پر علماء کی کاوشوں کا ثبوت ہیں۔ ابوریحان بیرونی نے کتاب الہند لکھی اور ہندوستان کے مذاہب کا دانشورانہ مطالعہ پیش کیا۔ علم و فن کا چمن اپنے اس دیدہ ور اور یکتائے روز گار پر ہمیشہ فخر کرتا رہے گا۔ یہ کتاب بھی اس سلسلہ طلای کی ایک کڑی ہے جو امید ہے ارباب ذوق تک پہونچے گی۔ دست شوق میں لی جائے گی اور شرف قبولیت سے نوازی جائے گی۔

ڈاکٹر محسن عثمانی ندوی
چیرمین یونیورسل پیس فائڈیشن

ڈاکٹر محسن عثمانی ندوی

# اسلام۔ ایک تعارف

اسلام کا مادہ اشتقاق "سلم" ہے جس کے معنی سلامتی پانے اور محفوظ رہنے کے ہیں اس مفہوم میں یہ لفظ حدیث میں استعمال ہوا ہے۔ "المسلم من سلم المسلمون من لسانه ویده"، یعنی مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور جس کی زبان سے دوسرے مسلمان محفوظ رہیں۔ اسی مادہ کے باب افعال میں جانے سے لفظ اسلام بنا ہے جس کے معنی امن و سکون پانا بھی ہے۔ اور امن وسکون دینا بھی ہے یعنی یہ لازم بھی ہے اور متعدی بھی خود سپردگی، اطاعت اور فرماں برداری بھی اس کے مفہوم میں داخل ہے۔ دین اسلام کو اسلام اس لئے کہتے ہیں کہ یہ خدا کی اطاعت اور فرماں برداری کا دین ہے۔ اور اس حقیقت کے اعتبار سے پچھلے تمام انبیاء کا دین بھی اسلام تھا اور اس کے شواہد قرآن میں موجود ہیں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ان کے پروردگار نے کہا کہ "اسلم" یعنی فرماں بردار بن جاؤ تو حضرت ابراہیم نے جواب میں کہا "اسلمت لرب العالمین"، یعنی میں نے جہانوں کے رب کی فرماں برداری اختیار کی۔ تمام انبیاء کرام کا دین اس حقیقت کے اعتبار سے اسلام تھا چنانچہ یہ لفظ اور اس کے مشتقات انبیاء کے بارے میں قرآن میں استعمال ہوئے ہیں "یحکم بها النبیون الذین اسلموا" یعنی اس کے ذریعہ سے انبیاء جو مسلم

اور مطیع تھے فیصلے دیتے رہے ۔ اس سے اتنی بات واضح ہو جاتی ہے کہ اسلام اپنے آپ کو نیا مذہب نہیں کہتا اور نو ایجاد مذہب ہونے کا دعوی مطلق نہیں کرتا ہے ۔ اس کے برعکس اس کا دعوی یہ ہے کہ جن حقیقتوں کی تلقین خدا کے برگزیدہ اور فرستادہ بندے مختلف زمانوں اور زمینوں میں کرتے آئے ہیں ان کو زیادہ مکمل اور زیادہ جامع شکل میں پیش کرتا ہے ۔ وہ حقیقت اسلام جو شروع سے موجود رہی ہے لیکن تحریف کا شکار ہو چکی تھی اب خالص اور بے آمیز شکل میں اور مستقل دستور اور قانون کی شکل و صورت میں آچکی ہے اور آسمانی کتاب قرآن مجید کا ایک ایک لفظ بغیر کسی تبدیلی اور تحریف کے محفوظ ہے اور اسی طرح قیامت تک باقی رہے گا ۔ یہاں یہ حقیقت بھی پیش نظر رہنی چاہیئے کہ پوری کائنات کا دین بھی اسلام ہے کیونکہ تمام اجرام سماوی، زمین و آسمان، حیوانات و نباتات سب کے سب اس ضابطے اور قانون کے پابند ہیں جو احکم الحاکمین کے بتائے ہوئے ہیں ۔ اس کائنات کی ہر شئ مسلم ہے کیونکہ وہ اللہ کے قانون تکوینی کی اطاعت کر رہی ہے ۔ اور انسان کو چونکہ اللہ نے ارادہ و عمل کی آزادی عطا فرمائی ہے اس لیئے اختیاری طور پر بھی اسے اسی دین اسلام کی پیروی کرنی چاہیئے جو پوری کائنات کا دین ہے ۔ اسلام کے مفہوم میں اطاعت کے ساتھ سلامتی اور امن کے معانی بھی داخل ہیں گویا اسلام دنیا اور آخرت دونوں میں امن و سلامتی کا راستہ دکھاتا ہے ۔

اسلام کا دعوی ہے کہ دین ہمیشہ سے ایک رہا ہے بالفاظ دیگر اسلام وحدت دین کا قائل ہے نہ کہ وحدت ادیان کا ۔ حضرت نوح علیہ السلام سے لے کر آخری پیغمبر تک تمام انبیاء نے اسی دین کو قائم کرنے کی تلقین کی ۔ قرآن نے اعلان کیا ہے کہ اس دین کی اقامت سے دنیا میں امن اور آخرت کی کامیابی حاصل ہوتی ہے ۔ اس سلسلہ میں قرآن کی آیت کا ترجمہ یہ ہے ۔

> اس نے (اللہ نے) تمہارے لئے وہی دین ٹھہرایا جس کی اس نے تاکید کی نوح کو اور جس کی ہم نے وحی کی تم کو اور جس کی ہم نے تاکید کی ابراہیم موسی اور عیسی کو اور وہ یہ کہ تم سب (وحدت) دین کو قائم رکھو

اور اس کے معاملہ میں ٹکڑیوں میں نہ بٹو۔ مشرکوں کے لئے وہ چیز بڑی بھاری ہے جس کی طرف تم انہیں بلاتے ہو اللہ جسے چاہتا ہے اپنے لئے چن لیتا ہے اور جو رجوع ہوتا ہے اسے اپنا راستہ دکھاتا ہے۔

(شوریٰ ۔ ۱۳)

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ شریعت اور احکام میں اختلاف کے باوصف دین ایک ہی رہا ہے ۔ یہ اللہ کی اطاعت و انقیاد کا دین ہے ۔ اور یہی اسلام کا مفہوم ہے ۔ گویا اسلام ہمیشہ سے موجود رہا ہے البتہ شریعت اور ضابطہ کا فرق زمانہ کے فرق کے ساتھ پایا گیا ہے ۔ آخری پیغمبر کے ساتھ آخری شریعت نازل ہوئی جس نے پچھلی تمام شریعتوں کو منسوخ کردیا ۔ آج کی حکومتوں اور انکے دستور اور قانون کو دیکھئے تو یہ بات سمجھ میں آجائے گی ۔ ایک حکومت کا دستور اور قانون ماقبل دستور اور قانون کے لئے ناسخ ہوجاتا ہے ۔ اور کسی کو یہ کہنے کا حق باقی نہیں رہتا ہے کہ میں اس عہد کے قانون کے بجائے گزشتہ صدی کے بنے ہوئے قانون پر عمل کروں گا۔

اصطلاحی طور پر اسلام ان تمام امور کی عملی تصدیق کا نام ہے ۔ جو شہادت توحید اور رسالت کے بعد ہر انسان کے لئے ضروری ہوجاتے ہیں ان میں اقامت صلوٰۃ ادائے زکاۃ ، صوم رمضان اور حج بیت اللہ بھی داخل ہیں اور اسلام کے معنی میں وہ تمام چیزیں بھی داخل ہیں جن کا تعلق حقوق اللہ سے ہے یا حقوق العباد سے ہے۔ ایمان جن اساسیات دین کے زبان سے اقرار اور دل سے ان کی تصدیق کا نام ہے اسلام ان سب پر عمل اور اعضاء و جوارح سے ان کی تصدیق کا نام ہے ۔ خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم جس دین و شریعت کو لے کر آئے اس کا نام خود شارع نے اسلام رکھا ہے ۔ حقیقت اسلام اگرچہ ہمیشہ سے موجود رہی ہے لیکن جب یہ حقیقت عظمیٰ آخری طور پر اپنی مکمل شکل میں ایک نظام حیات بن کر آخری پیغمبر پر نازل ہوگئی تو اس کا نام اصطلاحی طور پر اسلام رکھ دیا گیا۔

الیوم یئس الذین کفروا من دینکم فلا تخشوھم واخشونی الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی و

رضیت لکم الاسلام دینا۔ (المائدہ ۵۔۳)

(آج کے دن کافر تمہارے دین سے مایوس ہوگئے ۔ پس تم ان سے نہ ڈرو مجھ سے ڈرو آج کے دن میں نے تمہارا دین مکمل کردیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کردی اور تمہارے لئے اسلام کو بطور ابدی دین کے منتخب کرلیا۔)

جبریل امین کے سوال کے جواب میں آنحضرتؐ صلی اللہ علیہ وسلم نے لفظ اسلام کی تشریح اس طرح کی ہے کہ " اسلام یہ ہے کہ تو اس بات کی گواہی دے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور حضرت محمد اللہ کے رسول ہیں اور نماز قائم کرے زکوۃ ادا کرے ۔رمضان المبارک کے روزے رکھے اور اللہ طاقت و وسعت دے تو بیت اللہ کا حج بھی کرے ۔

عمومی مفہوم کے اعتبار سے ایمان اور اسلام ایک دوسرے کے مترادف الفاظ بھی ہیں ۔گویا اسلام کچھ تصورات اور ان پر اعتقاد کا نام بھی ہے اور ان کے مطابق عمل کرنے اور زندگی گزارنے کا بھی ۔ اللہ پر اس کے رسولوں پر آسمانی کتابوں پر ملائکہ پر اور قیامت و تقدیر پر پختہ ایمان رکھنے کا بھی ۔ صرف خصوصی مفہوم کے اعتبار سے ایمان اور اسلام میں فرق ہے یعنی خصوصی مفہوم کے اعتبار سے ایمان کا تعلق قلبی تصدیق اور لسانی اقرار سے ہو جاتا ہے اور اسلام کا تعلق ظاہری اعمال سے ہے ۔

ایمان و اسلام کے مقابلہ میں لفظ کفر استعمال ہوتا ہے اور مومن و مسلم کے مقابلہ میں کافر کا لفظ بولا جاتا ہے ۔گویا کوئی شخص اگر خدا کی وحدانیت کا قائل نہ ہو یا خدا کی اطاعت کے لیئے تیار نہ ہو اور تکوینی طور پر کل کائنات کی اطاعت سے اپنے آپ کو اختیاری اطاعت کے ذریعے ہم آہنگ نہ کرسکے اور حقیقت عظمیٰ کے اعتراف کے بجائے اس پر پردہ ڈال دے اور اس کا انکار کر بیٹھے یا دعوت ایمان کو رد کردے تو وہ کافر ہے۔ کفر کے معنی چھپانے کے بھی ہیں اور ناشکرے پن کے بھی ہیں ۔ جو آدمی اپنے رب کو رب نہ مانے اس نے گویا حقیقت کو چھپالیا اور اس پر پردہ ڈال لیا اور گویا اپنے رب کی نعمتوں کے مقابلہ میں اس نے ناشکری کا رویہ اختیار کرلیا ۔ جو شخص مسلم نہیں ہے وہ کافر ہے۔ یعنی وہ منکر اور ناشکرا ہے ۔ پوری کائنات تو تکوینی طور پر خدا کی

مطیع اور فرمانبردار ہے مگر وہ باغی اور نافرمان ہے۔ اسلام معرفت ہے اور کفر جہالت ہے اسلام منعم کا شکر اور اعتراف ہے کفر ناشکری اور اپنے رب سے بغاوت ہے ۔ اسلام حق ہے اور کفر باطل ، اسلام انصاف ہے اور کفر سراسر ظلم اور ناانصافی ۔ اسلام یعنی اطاعت کے ذریعہ انسان دنیا میں بھی سکون و سلامتی پاتا ہے اور آخرت میں اپنے رب کے پاس جب وہ حاضر ہوگا تو سرخرو ہوگا اور انعام کا مستحق ہوگا ۔ کفر یعنی اپنے رب سے بغاوت کے ذریعے انسان اس دنیا کو رنج اور تلخی حیات سے بھردے گا اور مرنے کے بعد جہنم کا مستحق ہوگا ۔

گویا اسلام وہ دین ہے جو بندے کا خدا کی ذات سے اطاعت و انقیاد کا ایسا مستحکم تعلق استوار کردے کہ پھر اسے خدا کی ذات کے سوا کسی اور سے سروکار نہ ہو اور اگر سروکار ہو تو خدا کی ذات سے اطاعت و فرماں برداری کے نتیجہ میں ۔ خدا کی ذات سے اطاعت و انقیاد اور خوف و امید کا یہ تعلق انسان کے اخلاق اور کردار پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اس کی ذات لوگوں کے لئے امن و سلامتی کی ضمانت بن جاتی ہے اور وہ خود دنیا و آخرت کی نعمتوں سے مالا مال ہوجاتا ہے ۔ اسے خدا کے سوا کسی سے کوئی خوف نہیں ہوتا ہے اور نہ کوئی ہستی اس کے لئے مرکز امید ہوتی ہے ۔ خدا پر اعتماد اسے بے خوف بنا دیتا ہے اور خدا کی راہ میں ہر چیز یہاں تک کہ اپنی جان بھی قربان کردینے کے لئے وہ آمادہ و تیار رہتا ہے ۔ اور اگر یہ کیفیت پیدا نہیں ہوتی ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ خدا کی ذات سے اطاعت و انقیاد کا تعلق کمزور ہے ۔

اسلام کا بنیادی کلمہ دو جزء پر مشتمل ہے لا الہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ ۔ لا الہ الا اللہ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی اور معبود نہیں ۔ یہی کلمہ اسلام کی اساس ہے ۔ یہ اس بات کا اقرار ہے کہ کائنات کا بنانے والا اور چلانے والا ایک خدا ہے ۔ وہ کسی کا محتاج نہیں اور سب اس کے محتاج ہیں ۔ اس کو کسی نے پیدا نہیں کیا اور وہ سب کا خالق ہے ۔ اس کے سوا کوئی اور عبادت کا مستحق نہیں ۔ اس کو چھوڑ کر دیوی دیوتاؤں کی یا پتھر یا چاند ستاروں کی یا کسی بھی شی کی عبادت کرنا شرک ہے ۔ اور شرک سب سے بڑا گناہ ہے ۔ اور اگر کسی نے شرک سے توبہ نہیں کی اور اسی حالت میں دنیا سے

چلاگیا تو اس کا ٹھکانہ ہمیشہ کے لیئے جہنم کی آگ ہے ۔ وہ ایک معبود جو اللہ ہے اس کے وجود کی نشانیاں پوری کائنات میں پھیلی ہوئی ہیں ۔ وہ خود آنکھوں سے نظر نہیں آتا لیکن اس کا جلوہ ہر جگہ موجود ہے ۔ پہاڑ اور دریا آفتاب و ماہتاب ، خیمہ افلاک ، زمین اور درخت ، لہلہاتی ہوئی فصلیں پھول اور پھل اور خود انسان کا وجود ایک خالق اور مالک کے ہونے کی گواہی دیتا ہے ۔ جب خالق اور مالک ایک ہے تو عبادت بھی اسی کی ہونی چاہیئے ۔ اطاعت کا مستحق بھی وہی ہے ، فرمان برداری اسی ایک کی ہوگی ۔ سرنیاز اسی ایک کے آگے جھکے گا ۔ سجدہ اسی کے لئے روا ہوگا ۔

اسلام کا اپنا نظام عقائد ہے جس کی بنیاد توحید ہے عالم انسانیت پر اسلام کا سب سے بڑا احسان توحید کا عقیدہ ہے ۔ یہ توحید اگرچہ دوسرے مذاہب میں بھی موجود تھی لیکن مرور زمانہ سے اور انسانی تصرفات اور خواہشات کے نتیجہ میں شرک سے آلودہ ہوچکی تھی ۔ مثال کے طور پر ہندو مذہب میں اخلاقی اور روحانی تعلیمات بھی موجود ہیں اس کا قدیم فلسفہ بھی ہے ۔ لیکن یہ مذہب مجموعہ اضداد بن چکا ہے ۔ جس میں توحید کے پہلو بہ پہلو شرک بھی موجود ہے اور عدم تعین کا حال یہ ہے کہ جو ملحد ہو وہ بھی ہندو ہے اسی طرح سے عیسائیت اگرچہ توحید کا دعوی کرتی ہے لیکن اس کے عقیدہ توحید میں تثلیث کی آمیزش ہوچکی ہے ۔ اسلام واحد دین ہے جو توحید کامل اور توحید خالص کی طرف بلاتا ہے توحید کا مطلب یہ ہے کہ انسان خدا کے سوا کسی قوت کو کارساز اور حاجت روانہ سمجھے ۔ توحید انسانی شرف و عظمت کا سنگ بنیاد ہے کلام مجید شرک کی مذمت اور اس کی مضرت کے تذکرہ سے بھرا ہوا ہے ۔ قرآن کہتا ہے ۔ الھکم الله واحد لا الہ الا ھو الرحمن الرحیم۔

تمہار معبود تو وہی خدائے واحد ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں ۔ بڑا رحم کرنے والا اور بڑا مہربان ہے ۔ (بقرہ ۱۹)

اس کلمہ پر انسان کا یقین دراصل اس بات کا یقین ہے کہ اس ایک معبود کے سوا کوئی بااختیار نہیں ۔ اس کے سوا کوئی طاقتور نہیں ۔ اس کے سوا کوئی نفع و ضرر کا مالک نہیں ۔ یہ یقین انسان کو بہادر اور بے خوف بنا دیتا ہے ۔ وہ صرف ایک ہستی

سے ڈرتا ہے جو خالق اور مالک ہے ۔ پھر ہر ایک چیز کا خوف اس کے دل سے نکل جاتا ہے ۔ اس طرح سے انسان اس کلمہ پر یقین کی بدولت یہ سمجھتا ہے کہ تمام نعمتیں جو اس کو ملی ہوئی ہیں اسی ایک مالک کی دی ہوئی ہیں ۔ یہ یقین اس کے اندر تواضع پیدا کرتا ہے ۔ وہ تکبر اور غرور سے بچتا ہے ۔ نعمتوں کے ملنے پر اتراتا نہیں ہے اور کوئی ناکامی اسے پژمردہ اور مایوس نہیں بناتی ہے ۔

پھر ایسے خدا پر یقین جو سمیع و علیم ہے اور حاضر و ناظر ہے انسان کو گناہوں سے بچاتا ہے ۔ کیونکہ انسان یہ جانتا ہے کہ وہ جو کچھ بھی کرے گا خدا اسے دیکھ رہا ہے ۔ وہ جس طرح سے نیک عمل پر جزا دیتا ہے اسی طرح سے وہ بداعمالی کی سزا بھی دیتا ہے ۔ خدا پر یقین انسان کو تنہائی میں بھی گناہ سے روکتا ہے اور نیک عمل پر آمادہ کرتا ہے ۔

اسلام کے کلمہ کا دوسرا جزء "محمد رسول اللہ" ہے یعنی اس بات کا اقرار کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں ۔ نظام عقائد کا یہ دوسرا جزء ہے جس کا نام رسالت ہے ۔ رسالت اس لیئے ضروری ہے کہ اللہ تعالی اپنی ذات اور صفات کا علم اور اپنی مرضیات اور منہیات کی تفصیلات براہ راست ہر انسان کو نہیں بتاتا ہے ۔ وہ انسانوں میں سے جس کو چاہتا ہے اپنی رسالت کے لئے منتخب کرتا ہے ۔ اس پر اپنی وحی نازل کرتا ہے اور وہ رسول انسانوں کو اللہ کے احکام سناتا ہے ۔ اللہ پر ایمان لانے کی دعوت دیتا ہے ۔ قیامت کی اور فرشتوں کی اور تقدیر کی خبر دیتا ہے اور روز قیامت جزا یا سزا کے ملنے کا یقین دلوں میں بٹھاتا ہے ۔ پیغمبر یا رسول لوگوں کو اپنی اطاعت کی طرف بلاتا ہے کیونکہ وہ خدا کا فرستادہ اور رسول ہوتا ہے ۔ اور رسول کی اطاعت سب پر واجب ہوتی ہے ۔ رسالت اس لئیے ضروری ہے کہ انسان تنہا اپنی عقل سے تمام حقیقتوں تک نہیں پہونچ سکتا ہے اور نہ یہ ممکن ہے کہ خدا ہر ہر فرد سے کلام کرے اور ہر شخص کو اپنی باتیں بتائے ۔

رسالت کا عقیدہ اس لئیے قرین عقل ہے کہ جو خدا انسان کی چھوٹی سے چھوٹی تمام ضرورتیں پوری کرتا ہے ، اس کو پالتا ہے ، زمین کے کرہ پر رہنے اور بسنے کے تمام انتظامات اس نے کیے ہیں ، کیا وہ انسان کو اندھیرے میں بھٹکنے کے لئے چھوڑ دے گا

اور صحیح راستہ کی رہنمائی نہیں کرے گا؟ اگر خدا کا وجود عقل اور حقیقت پر بنی ہے تو نبوت و رسالت کا عقیدہ بھی عقل اور دلیل پر بنی ہے ۔ یہ رسول انسانوں کو ہدایت کا راستہ بتاتا ہے ۔ اور انفرادی اور اجتماعی زندگی کے تمام معاملات میں اللہ کی مرضی سے آگاہ کرتا ہے ۔

تمام رسول انسانوں کو یہ بتاتے آئے ہیں کہ اس کائنات کا پیدا کرنے والا ایک ہے وہی انسان کا بھی پیدا کرنے والا ہے ۔ اور انسانوں کو اس کی عبادت کے لئے پیدا کیا گیا ہے ۔ مرنے کے بعد ایک دوسری زندگی ہے جہاں تمام کاموں کا حساب دینا ہے ۔جہاں نیک لوگوں کو نیکی پر انعام اور برے لوگوں کو ان کی برائیوں پر سزا ملے گی ۔ پھر یہ پیغام سنانے والے اور اللہ کی مرضی سے آگاہ کرنے والے پیغمبر دنیا میں ہر جگہ آئے اور ہر زمانہ میں آئے ۔ لیکن ٹھیک ٹھیک اس بات کا علم کہ یہ رسول ہیں اللہ کے بتانے سے معلوم ہوتا ہے قرآن میں جن پیغمبروں کا تذکرہ ہے اس سب پر ایمان لانا ضروری ہے ۔ جن کا تذکرہ نہیں ہے ان کے بارے میں احتیاط مناسب ہے ۔ نہ تو بحیثیت رسول ان پر ایمان لانا ممکن اور نہ یقین کے ساتھ یہ کہنا ممکن ہے کہ وہ رسول نہیں تھے کیونکہ پچھلے انبیاء کی اصل تعلیمات کو لوگوں نے بھلا ڈالا یا ان میں ترمیم کرلی اور اس طرح سے ان کی اصل تصویر باقی نہیں رہی ۔ ممکن ہے وہ نبی ہوں اور ممکن ہے کہ نبی نہ ہوں ۔

پیغمبروں پر اللہ کی کتاب نازل ہوتی ہے ۔ قرآن نے چیلنج کیا کہ اگر تم اسے اللہ کی کتاب نہیں مانتے ہو تو ایک سورہ بھی اس جیسی بنا کر دکھادو لیکن صدیاں گزر گئیں انسان ایک سورہ تو کیا چند آیتیں بھی اس جیسی بنا کر نہیں دکھا سکا ۔ اللہ کی اتاری ہوئی کتاب اعلیٰ مضامین سے لبریز ہوتی ہے ۔ اور انسانی عقل اس جیسا کلام پیش کردینے سے عاجز ہوتی ہے ۔ یہ اس بات کا ثبوت ہوتا ہے کہ یہ انسان جس پر خدا کی کتاب اتری ہے پیغمبر ہے ۔ اس کے علاوہ پیغمبر کی بے داغ زندگی اس کا اعلیٰ کردار ۔ اس کا خلوص اس کا ہر عمل اس کے پیغمبر ہونے کا ثبوت ہوتا ہے ۔ وہ ہمیشہ نیکی اور صداقت کی تعلیم دیتا ہے ۔ اور وہ جو کہتا ہے اسے کرکے دکھاتا ہے ۔ اس کی ہر پیشین گوئی صحیح

ثابت ہوتی ہے وہ اپنی دعوت پیش کرنے میں ہر طرح کی تکلیف برداشت کرتا ہے اور لوگوں سے کسی انعام یا اجر کا طالب نہیں ہوتا ہے۔ پیغمبروں کو معجزے بھی دے جاتے ہیں۔ یہ ساری باتیں اس بات کی شہادت بن جاتی ہیں کہ وہ پیغمبر ہے اور پیغمبر پر ایمان لانا ضروری ہوتا ہے اور اس کے بغیر انسان کو نجات نہیں حاصل ہوسکتی ہے۔ پیغمبروں نے یہ دعوی کبھی نہیں کیا کہ وہ نئی ایجادات انسانیت کو بخشیں گے اور سائنس سے یا فلسفہ سے آگاہ کریں گے یا وہ ٹکنولوجی سکھائیں گے جس سے مشین تیار ہوسکے اور زندگی پر راحت بن سکے۔ تمام پیغمبروں نے اپنے اپنے زمانہ میں اپنی قوم کو یہ بتایا کہ وہ کائنات کے بنانے والے اور چلانے والے کے بارے میں صحیح علم عطا کرتے ہیں اس کی صفات بتاتے ہیں اس کی مرضی سے آگاہ کرتے ہیں۔ پیغمبر صحیح علم پر مضبوط یقین بھی بخشتے ہیں اور اس علم ویقین پر عمل کرنے کا جذبہ بھی اپنی تربیت اور تزکیہ نفس کے ذریعہ عطا کرتے ہیں۔ وہ بتاتے ہیں کہ دنیا بے مقصد نہیں پیدا کی گئی اور دنیا کا پیدا کرنے والا ایک اللہ ہے اور اللہ کی مرضی کا علم صرف ان کے واسطہ سے دنیا کو مل سکتا ہے۔ اور مرنے کے بعد ایک اور زندگی ہے جہاں اپنے عمل کا حساب دینا ہوگا۔ ہزاروں پیغمبر آئے لیکن یہ تعلیمات سب کے درمیان مشترک ہیں اور کسی پیغمبر کو اس کے کسی جزء سے اختلاف نہیں ہے۔

لیکن ہمیشہ ایسا ہوا کہ پیغمبروں کی تعلیم کو لوگوں نے بھلا دیا یا بدل ڈالا جب چھٹی صدی عیسوی کا زمانہ آیا تو عالم گیر اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ انبیاء کا لایا ہوا دین اور ان کا پھیلایا ہوا یقین اس اندھیرے میں گم ہوگیا تھا خانہ کعبہ میں جسے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خدائے واحد کی عبادت کے لیئے تعمیر کیا تھا تین سو ساٹھ بت تھے۔ ہر قبیلہ کا بت جدا تھا۔ توحید کے بجائے دنیا پر شرک کا سایہ تھا۔ اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں انبیاء کرام کی تعلیمات کی روشنی کہیں کہیں جگنو کی طرح چمکتی تھی۔ یہ وہ وقت تھا جب تمام بنی نوع انسان کے لیئے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو جزیرہ العرب میں مبعوث کیا گیا اور ان کو اسلام کی تعلیم اور شریعت دے کر کہا گیا کہ وہ دنیا میں اس کو پھیلا دیں اور ان کے بعد قیامت تک اب اور کوئی نبی نہیں آئے گا اور ان پر نازل کی گئی کتاب

(قرآن) م کے بارے میں اللہ نے وعدہ فرمایا کہ وہ اس کی حفاظت کرے گا اور ہر ترمیم و تحریف سے بچائے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ تمام آسمانی کتابوں میں یہ تنہا قرآن کا امتیاز ہے کہ اس کا ایک ایک حرف ایسا ہی ہے جیسا کہ نزول کے وقت تھا۔ نہ انجیل نہ تورات نہ زبور اور نہ وید کوئی کتاب اپنی اصل شکل میں باقی نہیں رہی۔ بعض کتابوں کے بارے میں تو یہ بھی نہیں معلوم کہ کس زمانہ میں آئی اور اس کے لانے والے کون لوگ تھے ان کی حیثیت بس داستانوں کی باقی رہ گئی ہے۔ قرآن جو آخری کتاب ہے اور رہتی دنیا تک انسانیت کے لئے دستور ہے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا۔ کلمہ طیبہ کے دوسرے جزء کا مطلب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا ان کے احکام پر عمل کرنا اور قرآن کو اپنا دستور حیات بنانا ہے۔ کلمہ طیبہ پڑھ کر انسان مسلمان ہوتا ہے اور گویا اس بات کا عہد کرتا ہے کہ وہ صرف اللہ کی عبادت کرے گا۔ اور اس کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حکموں کی بے چوں چرا تعمیل کرے گا اور قرآن سے روشنی اور رہنمائی حاصل کرے گا۔

توحید اور رسالت کے بعد اسلامی نظام عقائد کا اہم رکن آخرت کا عقیدہ ہے۔ یعنی مرنے کے بعد ایک دوسری زندگی آنے والی ہے جہاں اس دنیا کی زندگی کے تمام کاموں کا حساب لیا جائے گا۔ اچھے کام کرنے والوں کو ثواب اور برے کام کرنے والوں کو برے کام کا عذاب ملے گا۔ اس دن کا نام یوم الحساب بھی ہے اور یوم الدین بھی یعنی بدلہ پانے کا دن۔ یہ دنیا جہاں ہر روز مشرق سے سورج طلوع ہوتا ہے اور مغرب میں ڈوب جاتا ہے، جہاں راتوں کو آسمان پر ستاروں کی بزم آراستہ ہوتی ہے، اور چاند اپنی روپہلی روشنی کی خوبصورت چادر پھیلا دیتا ہے ایک دن ایک زلزلہ اور دہشت انگیز دھماکہ کی آواز کے ساتھ ختم ہوجائے گی۔ دنیا کا نظام درہم برہم ہوجائے گا۔ سورج مغرب سے طلوع ہوگا اور اس طرح سے کائنات کے شکست و ریخت کا اعلان کردیا جائے گا، ستارے جھڑنے لگیں گے۔ پہاڑ چلنے لگیں گے اور روئی کے گالوں کی طرح فضا میں ادھر سے ادھر ہونے لگیں گے۔ روئے زمین پر جتنے انسان ہوں گے ان سب پر موت طاری ہوجائے گی۔ کوئی ذی حیات مخلوق زندہ باقی نہیں رہے گی۔ پھر صور کی

ایک اور آواز سے تمام مردے جی اٹھیں گے ۔ اور دنیا جب سے بنی ہے اس وقت سے جتنے انسان دنیا میں پیدا ہوئے اور مرتے رہے ہیں ان سب کو زندہ کردیا جائے گا۔ اور دنیا کا بنانے والا چلانے والا انسانوں کو پیدا کرنے والا اور انسانوں کی ہدایت کے لئے رسولوں کو بھیجنے والا اپنے تمام بندوں سے ان کے اعمال کا محاسبہ کرے گا۔ جن لوگوں نے اللہ کی ذات اور صفات میں کسی کو شریک نہیں ٹھہرایا ۔ غیراللہ کی پرستش کا گناہ اپنے سب پر نہیں لیا ۔ خدا کی اور اس کے رسولوں کی اطاعت میں زندگی گزاری ۔ نیک اعمال سے اپنے دل کو اور معاشرہ کو صاف ستھرا رکھا اچھے اخلاق اور اچھے کردار کا وزن ان کے نامہ اعمال میں پایا گیا ۔ ان کے لئے جنت اور اس کی تمام نعمتیں ہوں گی۔ اس گروہ کے مقابلہ میں وہ لوگ ہوں گے جن کے دامن پر شرک یعنی غیر اللہ اور دیوی دیوتاؤں کی پرستش کا داغ لگا رہا جو خدا کے باغی اور نافرمان ہوئے جنہوں نے اس کے رسولوں کے انکار یعنی کفر میں زندگی گزاری اور پھر اسی حالت میں دنیا سے چلے گئے وہ حساب کے دن مجرم ہوں گے ۔ دوزخ اور اس کے عذاب کے مستحق ہوں گے ۔ یہ وہ دن ہوگا جب ہر نیکی پر انعام دیا جائے گا اور ہر گناہ کی سزا دی جائے گی۔

یہ دنیا امتحان کی جگہ ہے کسی کو دولت و آسائش سے نواز کر کے اس کا امتحان لیا جاتا ہے اور کسی کو فقر و فاقہ اور بیماری میں مبتلا کرکے آزمایا جاتا ہے ۔ یہاں لوگوں کو موقع دیا گیا ہے کہ وہ جو چاہیں کریں۔ خدا لوگوں کے کاموں میں مداخلت نہیں کرتا ہے اور نہ گناہوں اور برے کاموں پر فورا پکڑتا ہے ۔ یہ دنیا امتحان ہال ہے جہاں ہر شخص کو اپنا اپنا پرچہ حل کرنا ہے ۔ خدانے انسانوں کو صحیح راستہ بتانے کے لئے پیغمبر اور ہادی بھی بھیجے ۔ انسان کی فطرت میں نیکی کی طلب بھی رکھی اور انسان کو عقل بھی عطا کی۔ لیکن جو شخص اپنی ہی فطرت کو برائیوں پر ڈھیٹ ہو کر بگاڑ دے ۔ عقل کو استعمال نہ کرے ۔ پیغمبروں کی بات نہ مانے اور دنیا کو اپنی حرکتوں سے جہنم کا نمونہ بنادے ۔ کسی کی جان لے لے کسی کا مال چھین لے ۔ کسی کی عزت اتار لے ۔ اس کا انجام اور نیک صالح اور اللہ سے ڈرنے والوں اور اچھی زندگی گزارنے والوں کا انجام برابر نہیں ہوسکتا ہے ۔ اور عقل یہی کہتی ہے ہے کہ برابر نہیں ہونا چاہیئے ۔

اس دنیا میں انسان جو کچھ کرتا ہے اس کا مکمل رکارڈ تیار ہوتا ہے ۔ جو کچھ کہا جارہا

ہے جو خیال بھی آدمی کے دل میں گزرتا ہے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہوجاتا ہے۔ اس کی زبان سے جو لفظ بھی نکلتا ہے وہ رکارڈ کرلیا جاتا ہے۔ انسان کی ہر نقل و حرکت کی پوری فلم تیار ہورہی ہے۔ انسان کی پوری زندگی نامہ اعمال کی شکل میں آخرت کے دن پیش کردی جائے گی۔ یہ وہ حقیقت ہے جس کی خبر ہر زمانہ میں پیغمبروں نے دی ہے۔ ہزاروں لاکھوں پیغمبروں نے اس حقیقت کی تلقین کی ہے۔ جو اس حقیقت کو جھٹلاتا ہے وہ کسی ایک پیغمبر کو نہیں جھٹلاتا بلکہ تمام پیغمبروں کو جھٹلاتا ہے اور خود اپنے لئے خطرہ مول لیتا ہے اور یہی وہ اخرت کا عقیدہ ہے جو ہر ایمان لانے والے کے سینہ میں پولس کی چوکی بیٹھا دیتا ہے۔ وہ ہر گناہ کرنے سے ڈرتا ہے چاہے کوئی انسانی آنکھ اسے دیکھ رہی ہو یا نہ دیکھ رہی ہو۔

اسلام کا عبادت کا نظام بھی بہت جامع اور مکمل ہے۔ اور ان عبادات کی ادائیگی سے بندہ اور خدا کا تعلق استوار ہوتا رہتا ہے۔ اور اسلام کا مقصد ہی انسان کو عبادت گزار بندہ بنانا ہے۔ عبادت کے مفہوم میں والہانہ تعلق اور پرستش کے ساتھ اطاعت کا مفہوم بھی داخل ہے اور اس اعتبار سے بندہ اپنی شب وروز کی زندگی میں ہر وقت مصروف عبادت رہتا ہے۔ عبادت کے نظام میں نماز، روزہ، زکوہ اور حج کو کلیدی اہمیت حاصل ہے۔ اسی لئے ان کو ارکان عبادت کہا جاتا ہے یعنی عبادت کی عمارت ان چار ستونوں پر قائم ہے۔ یہ عبادتیں فرض ہیں اس لئے ان کو فرائض بھی کہا جاتا ہے۔

ان فرائض میں پہلا فرض نماز ہے جو دن اور رات میں ملا کر پانچ مرتبہ ادا کی جاتی ہے۔ نماز میں رخ خانہ کعبہ کی طرف کیا جاتا ہے جو ہندوستان سے مغرب میں واقع ہے۔ نماز میں قرآن مجید کی سورتیں اور آیتیں پڑھی جاتی ہیں۔ سورہ فاتحہ ہر نماز میں پڑھی جاتی ہے اس میں اس بات کا بندہ کی طرف سے اقرار ہے کہ خدا ایک ہے وہ رب العالمین ہے وہ رحمن اور رحیم ہے وہ مالک یوم الدین یعنی جزا کے دن کا مالک ہے وہی جزا اور سزا کے قانون کا بتانے والا ہے۔ اسی مہربان ذات کی حمد و ثنا اور محبت و عبادت انسان کا پہلا فرض ہے۔ نماز میں رکوع اور سجود بھی ہے انسان خدا کے آگے جسمانی طور پر جھک کر کے اپنے قلبی جھکاؤ کا اعلان کرتا ہے۔

نماز باجماعت مسجدوں میں ادا کی جاتی ہے ۔ عورتوں کو مسجد میں جانے کی اجازت ہے لیکن گھر پر نماز کو افضل قرار دیا گیا ہے ۔ نماز سے پہلے مسجد میں اذان دی جاتی ہے اذان میں خدا کی کبریائی اور عظمت کا اور کلمہ شہادت کے ذریعہ توحید اور رسالت کا اعلان کہا جاتا ہے اور فضاء کائنات میں اذان کے الفاظ رچ بس جاتے ہیں۔ لوگوں کو نماز کے لئے مسجدیں بلایا جاتا ہے ۔ سورج نکلنے سے بہت پہلے صبح الٰہی حقیقت کے اعلان اور اذان سے طلوع ہوتی ہے ۔

دوسرا فرض روزہ ہے ۔ یہ رمضان کے ایک مہینہ میں رکھا جاتا ہے ۔ رمضان کے مہینہ میں قران کا نزول ہوا تھا ۔ تصفیہ قلب اور تقوی کا حصول روزہ کا مقصد ہے ۔ یہ صبر کی مشق ہے ۔ خدا کی خوشنودی کے مقابلہ میں خواہشات نفس سے باز آنے کی ریاضت ہے رمضان کے مہینہ میں تیس دنوں تک مسلمان کی تربیت ہوتی ہے ۔ روزہ میں دن میں ایک لقمہ بھی کھانا اور ایک قطرہ بھی پانی پینا منع ہے ۔

تیسرا فرض زکوۃ ہے جسے اللہ تعالی نے ہر مسلمان مالدار پر فرض کیا ہے مال کی ایک مخصوص رقم اور سونے یا چاندی کے ایک خاص وزن پر زکوۃ فرض ہوتی ہے ۔ کسی غریب رشتہ دار محتاج مسکین مسافر وغیرہ کو یہ رقم دی جاتی ہے ۔ گویا مال کی مخصوص مقدار کو غریبوں پر خرچ کرنا مال دار پر فرض ہے ۔ یہ دولت کا ڈھائی فی صد حصہ ہے ۔ نماز اور روزہ کی طرح زکوۃ بھی فرض ہے ۔ اس کا مقصد قربانی ایثار سخاوت کا جذبہ پیدا کرنا اور بخل و حرص سے اور حب مال سے انسان کو بچانا ہے ۔ اسلام میں دولت لکشمی نہیں ہے جس کی پوجا کی جائے بلکہ صدقہ اور زکوۃ خیرات کے ذریعہ اس کی محبت دل سے نکالی جاتی ہے ۔ اس کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ معاشرہ میں اقتصادی فرق اور تفاوت کم سے کم ہوتا ہے اور کوئی بھوکا اور ننگا نہیں رہتا ہے ۔

چوتھا فرض حج ہے ۔ صاحب حیثیت انسان کے لئے عمر میں ایک بار مکہ معظمہ جا کر حج کرنا فرض کیا گیا ہے ۔ مکہ معظمہ میں ایک گھر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اللہ کی عبادت کے لئے بنایا تھا ۔ اللہ تعالی نے ان کے ایثار، جذبہ قربانی اور عبدیت کے اظہار کی ایسی قدردانی کی کہ ان کی بنائے ہوئے گھر کو اپنا گھر قرار دیا اور حکم دیا کہ جس کو میری عبادت کرنی ہو وہ اس گھر کی طرف رخ کرکے عبادت کرے اور عمر میں ایک

بار اس گھر کی زیارت کے لئے آئے اور جس گھر کو ابراہیم نے بنایا تھا اس کا طواف کرے ۔ حج بھی بڑی عبادت ہے یہ جانی عبادت بھی ہے اور مالی عبادت بھی ۔ انسان خدا کی محبت میں اپنے کاروبار اور دنیوی مصروفیات کو چھوڑ کر سفر کی زحمت برداشت کرتا ہے اور ایک بہت بڑی رقم خرچ کرکے اس سرزمین تک پہونچتا ہے جہاں یہ گھر واقع ہے ۔ جب وہ سرزمین حجاز تک پہونچتا ہے تو محبت کی آگ اس کے دل میں بھڑک اٹھتی ہے وہ مکہ اور مدینہ کی زیارت کرتا ہے اور اسلام کے ساتھ اس کی وابستگی میں استحکام پیدا ہوتا ہے ۔

نظام عبادت کا مقصد اللہ کی ذات سے تعلق اور اس کی بندگی اور فرماں برداری ہے اور انسان کی روحانی نشو و نما بھی اسی سے ہوتی ہے ۔ اسلام کے روحانی نظام کی دو بنیادیں ہیں ایک تعلق مع اللہ دوسرے خوف آخرت ۔ ایمان جس قدر مضبوط ہوگا آخرت کا استحضار جتنا زیادہ ہوگا بندہ عبادت و ذکر کے ذریعہ جس قدر زیادہ قرب خداوندی حاصل کرے گا اسی قدر روحانیت میں اضافہ ہوگا ۔ روحانیت گویا نام ہے تزکیہ نفس کا اور نفس کی آلائشوں سے حفاظت کا ، اللہ سے محبت و خوف کا اور رضائے الٰہی کی کوششوں میں ترقی کا ۔ اسی کا نام احسان بھی ہے ۔ دین اسلام میں یہ گویا بنیاد کا پتھر ہے ۔ جس شخص کو یہ چیز حاصل نہیں تو اس کا دین بے روح ہے اور صرف ڈھانچہ ہے ۔ روحانیت کے بغیر انسان کی شخصیت کی تعمیر نہیں ہوسکتی ہے ۔ روحانی تربیت کے بغیر اچھا انسان پیدا نہیں ہوسکتا ہے ۔ ہماری زندگی میں جو کرپشن ہے جو اخلاقی گراوٹ نظر آتی ہے معیار زندگی کی جو ریس دکھائی دیتی ہے اس کی بنیادی وجہ روحانیت کا فقدان ہے ۔ تعلق باللہ اور خوف آخرت کے بغیر نہ روحانی ترقی ممکن ہے اور نہ اخلاقی بلندی کا حصول ۔

اسلام کا ایک امتیاز یہ ہے کہ اس نے انسان کی ساری مخلوقات پر فضیلت کا اعلان کیا اور اس کے سر پر منصب خلافت کا تاج رکھا ۔ اس سے بڑھ کر انسانی عظمت کا اور کوئی دوسرا تصور نہیں ہوسکتا ۔ شیطان نے جب انسان کی عظمت کا انکار کیا اور آدم کے سامنے جھکنے کے لئے تیار نہیں ہوا تو اسے ہمیشہ کے لئے راندہ درگاہ کہا گیا ۔ قرآن میں اس کا تذکرہ ہے ۔

"اور وہ وقت یاد کرو جب سارے پروردگا نے فرشتوں سے کہا کہ میں اس زمین پر خلیفہ اور نائب بنانا چاہتا ہوں وہ بولے کیا تو ایسے کو بنائے گا جو اس میں فساد برپا کرے اور خون ریزی کرے ۔ ہم تیری تعریف سے ساتھ تسبیح کرتے اور تیری پاکی بیان کرتے ہیں ۔ اللہ نے فرمایا یقیناً میں وہ کچھ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے اور اللہ نے آدم کو سارے نام اور حقائق اشیاء سکھادے ۔ پھر ان کو فرشتوں کے سامنے پیش کیا اور فرمایا کہ ان کے نام مجھے بتلاؤ اگر تم سچے ہو ۔ فرشتوں نے کہا کہ ہم تو اتنا ہی جانتے ہیں جتنا کہ تو نے ہم کو سکھایا ۔ بے شک تو بڑا علم والا اور بڑا حکمت والا ہے اللہ نے فرمایا اے آدم تم ان کو ان کے نام بتاؤ پس جب آدم نے ان کے نام بتادیئے تو اللہ نے فرمایا کیا میں نے تم سے یہ نہ کہا تھا کہ آسمانوں اور زمین کی چھپی ہوئی چیزیں میرے علم میں ہیں اور جو کچھ تم چھپاتے اور ظاہر کرتے ہو میں سب جانتا ہوں ۔ اور وہ وقت یاد کرو جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو تو سب نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہیں کیا اس نے انکار کیا اور تکبر میں آیا ۔ اور وہ کافروں میں تھا ۔"

اسلام کا ایک امتیاز یہ بھی ہے کہ اس نے انسانی مساوات کی تعلیم دی ۔ اسلام سے پہلے خدا کی مخلوق رنگ و نسل حسب و نسب اور دولت اور پیشوں میں منقسم ہوچکی تھی ۔ انسانی برادری تفاوت کا شکار تھی ۔ طبقاتی تقسیم کی برائیاں پھیلی ہوئی تھیں جو طبقہ جس دائرہ سے تعلق رکھتا تھا اسے باہر نہیں نکل سکتا تھا ۔ ہندوستان کا ہندو مذہب طبقاتیت کا سب سے زیادہ شکار تھا ۔ بودھ مذہب نے اس کے خلاف بغاوت کی اور مساوات کا درس دیا اور اخوت کا پیغام دیا اور گری ہوئی انسانیت کو کسی قدر اٹھانے کی کوشش کی لیکن برہمنیت پھر غالب آگئی اور اس نے بودھ مذہب کو ہندوستان سے اکھاڑ کے پھینک دیا ۔ نسلی امتیازات سے بھری ہوئی دنیا میں اسلام نے اعلان کیا کہ اخلاق و کردار اور حسن عمل در حقیقت عزت و شرف کا معیار ہے ۔

" ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم "۔ " بے شک تم میں خدا کے نزدیک سب سے زیادہ معزز وہ ہے جو تم میں سب سے زیادہ پاکباز ہے ۔"

قرآن نے اس بات کا اعلان کیا کہ کسی عربی کو عجمی پر فضیلت نہیں اور کسی عجمی کو عربی پر فضیلت نہیں تم سب آدم کی اولاد ہو اور آدم مٹی کے بنے ہوئے تھے ۔

اس اعلان نے حسب و نسب ، رنگ و نسل ، آقا و غلام اور ادنیٰ و اعلیٰ کے سارے امتیازات ختم کردیئے اور تمام انسانوں کو ایک سطح پر لا کھڑا کیا ۔ سلمان فارسی ، صہیب رومی اور بلال حبشی جو مختلف نسلوں اور قوموں سے تعلق رکھتے تھے ۔ اور غلام تھے اسلام کے بعد شرف میں قریش کے ہم مرتبہ قرار پائے اور بہتوں سے بہتر قرار دیئے گئے ۔

یہ بھی اسلام کا امتیازی وصف ہے کہ اس میں خدا اور بندے کے درمیان ذریعہ اور وسیلہ کی ضرورت نہیں سمجھی گئی ۔ انسان پیغمبر کی تعلیم پر عمل کرکے قرب خداوندی حاصل کرسکتا ہے ۔ اسلام میں پاپائیت کا نظام نہیں ہے جس میں پادریوں کو مغفرت و نجات کا اختیار دیا گیا ہے اور نہ اس میں وہ برہمنی نظام ہے جس میں ایک مخصوص طبقہ کے ذریعہ عبادت کی رسمیں انجام دی جاتی ہیں جن مذاہب نے قرب خداوندی کے لئے وسیلہ اور ذریعہ کو لازمی قرار دیا ان میں ایک طبقہ وجود میں آگیا جس نے اپنے لئے مذہبی اجارہ داری قائم کرلی ۔

اسلام کا ایک بہت بڑا امتیاز یہ بھی ہے کہ اس نے دین اور دنیا کی جامعیت کا عقیدہ پیش کیا ۔ اس نے دین اور دنیا کو ، جسم اور روح کو ایک دوسرے کی ضد نہیں قرار دیا ۔ بلکہ ایک کو دوسرے کا تکملہ قرار دیا ۔ قرآن میں یہ دعا سکھائی گئی ہے ۔

ربنا آتنا فی الدنیا حسنہ و فی الاخرہ حسنہ وقنا عذاب النار ۔

" اے ہمارے پروردگار دنیا میں بھی ہم کو بھلائی دے اور آخرت میں بھی بھلائی دے اور ہم کو آتش دوزخ کے عذاب سے بچا ۔ "

اسلام نے روح کے ساتھ جسم کی ضروریات کا بھی لحاظ رکھا ہے اور ایسی نفس کشی سے منع کیا ہے جس سے جسم کے حقوق کی پامالی ہوتی ہو ۔ اس نے رہبانیت اور

ترک دنیا کو حرام قرار دیا ہے ۔ اور عبادات تک میں بھی غلو سے روکا ہے ۔ اکثر مذاہب میں عبادات و ریاضت میں غلو کو دین داری کا معیار مانا جاتا ہے اور روحانی تزکیہ و تطہیر کے لئے ہر قسم کے جسمانی مجاہدات کو لازمی تصور کیا جاتا ہے اور جسم و بدن کو تکلیف مالایطاق دی جاتی ہے اور ایسی دردناک اذیتیں دی جاتی ہیں جن کے تصور سے رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں اسلام نے دین اور دنیا کو جو جامع نظام پیش کیا ہے اس میں اللہ کی دی ہوئی نعمتوں سے لذت اندوز ہونا معیوب نہیں۔ نکاح کی ترغیب دی گئی ہے اور دین کو آسان اور قابل عمل بتایا گیا ہے ۔ اور عبادت وریاضت میں خود ساختہ مشقتوں سے منع کیا گیا ہے قرآن میں حکم دیا گیا ہے ۔

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو ان چیزوں کو حرام نہ کرو جن کو اللہ تعالی نے حلال کیا ہے اور حد سے آگے نہ بڑھو ، اللہ حد سے آگے بڑھنے والوں کو پسند نہیں کرتا ہے اللہ نے تم کو جو حلال اور پاکیزہ رزق دیا ہے اس کو کھاؤ اور اس اللہ سے ڈرو جس پر تم ایمان لائے ہو (مائدہ ۔ ۱۱)

اسلام نے جسمانی زیب و زینت کو بھی ترک کرنے سے روکا ہے بلکہ عبادت کے اوقات میں اس کو اختیار کرنے کی تاکید کی ہے ۔ اسلام نے گداگری اور لوگوں کے سامنے دست سوال دراز کرنے کی حوصلہ شکنی کی ہے ۔ کسب رزق کا حکم دیا ہے تاکہ انسان حقوق العباد کو بھی ادا کرسکے ۔ اور انفاق فی سبیل اللہ اور صدقہ و خیرات کی صلاحیت اپنے اندر پیدا کرے ۔ قرآن میں حکم ہے ۔

فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل الله (قصص ۲) خدا کے فضل (معاش) کی تلاش کے لئے زمین پر پھیل جاؤ۔

بعض احادیث میں دنیاوی ساز و سامان اور چند روزہ عیش و عشرت کی مذمت اور تحقیر بھی آئی ہے ۔ اس سے بہت سے لوگوں کو غلط فہمی ہوئی ہے ۔ دراصل آخرت کے مقابلہ میں متاع دنیا کو حقیر کہا گیا ہے تاکہ دنیا کی حرص اور آخرت فراموشی نہ پیدا ہو اور آخرت کی قیمت پر انسان دنیا حاصل کرنے کی کوشش نہ کرے بلکہ اگر دنیا حاصل ہوتی ہو تو زہد اختیار کرے لیکن اس میں بھی اعتدال کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑے دراصل اسلام دین فطرت ہے اور فطرت سے روگردانی مضرت و نقصان کو مستلزم ہے

۔ ترک دنیا سے انسانی معاشرہ درہم برہم ہوجاتا ہے انسانی حقوق پامال ہوتے ہیں انسان خلافت اور نیابت الٰہی کے فریضہ سے فرار اختیار کرتا ہے ۔ علم و ایجاد کا دروازہ بند ہوجاتا ہے جو دین پوری انسانیت کے فلاح کا ضامن ہو وہ ترک دنیا کی تعلیم نہیں دے سکتا ہے ۔ ترک دنیا اختیار کرنے کے بعد اللہ تعالی کے مقرر کردہ حقوق و فرائض کا ادا کرنا ناممکن ہوجاتا ہے دوسری طرف دنیوی عیش و آرام کو مقصود زندگی بنا لینا بھی جائز نہیں ہے ۔ مقصود زندگی اللہ کی بندگی ہے نہ کہ دنیوی ساز و سامان ۔ لیکن اللہ کی نعمتوں سے جائز تمتع درست ہے ۔ اسلام زندگی کا ایسا جامع نظام عطا کرتا ہے کہ جسم اور روح دونوں کی ضرورتیں پوری ہوں اور دونوں کو اپنے دائرہ میں ترقی اور نشوو نما کا موقع ملے ۔

چونکہ اسلام کی امتیازی صفت دین اور دنیا کی جامعیت ہے اس لئے وہ زندگی گزارنے کا ایک مکمل نظام بھی ہے ۔ اسلام کے سیاسی نظام میں اقتدار اعلیٰ کی مالک اللہ کی ذات ہے ۔ اللہ کے بعد لائق اطاعت پیغمبر ہے ۔ قران کے بعد سنت نبوی اسلامی حکومت کے دستور کی اساس ہے ۔ اللہ اور رسول کے بعد اولوالامر کی اطاعت کا بھی حکم دیا گیا ہے ۔ حالات اور زمانہ کی تبدیلی سے قرآن و سنت کی روشنی میں قانون کی نئی تعبیر ممکن ہے جسے اجتہاد کہتے ہیں ۔ خلیفہ کے لئے ضروری ہے کہ خدا اور اس کے رسول کے دئے ہوئے احکام کے مطابق عمل کرے اور تدبیر امور میں اہل علم سے مشورہ کرے اسلام کا نظام حکومت شورائی نظام ہے اور اس کی روح جمہوری ہے ۔ جمہور اپنی مرضی سے امیر یا خلیفہ کا انتخاب کرتے ہیں ۔ حکومت سازی کے لئے رہنما اصول طے کردے گئے ہیں ۔ رہنما اصولوں کی روشنی میں حالات کے لحاظ سے ترمیم و تغیر کی گنجائش موجود ہے ۔

اسلام کے معاشی نظام میں ذاتی ملکیت کا حق تسلیم کیا گیا ہے لیکن اس بات کا اہتمام موجود ہے کہ دولت سمٹ کر چند اشخاص کے ہاتھ میں نہ چلی جائے ۔ زکوۃ اور خمس اور میراث کی تقسیم کا حکم اسی بات کی واضح دلیل ہے ۔ اجتماعی مفاد کا خیال رکھا گیا ہے ۔ استحصال سے روکا گیا ہے احتکار کی ممانعت کی گئی ہے جس کی وجہ سے مصنوعی طور اشیاء کا رخ بازار میں بڑھتا ہے ۔ سود چونکہ مجموعی معاشی مفاد کے خلاف ہے اس لئے اس سے سختی سے روکا گیا ہے اور سودی لین دین کو حرام قرار دیا گیا ہے ۔ ایسے احکام

دے گئے ہیں جن سے سماجی عدل قائم ہو اور اخوت اور مساوات کی نشوو نما ہو اور غلامی کا خاتمہ ہو اور معاشرہ میں فقر و افلاس باقی نہ رہے ۔

سیاسی اور معاشی نظام کی طرح اسلام کا اپنا تہذیبی سماجی اخلاقی اور روحانی نظام بھی ہے اسی مکمل نظام کے بروئے کار آئے بغیر دین اسلام کی برکتوں کا ظہور ممکن نہیں ہے ۔ صرف انفرادی عبادات کے ذریعہ انسانیت کا چمن بہار آشنا نہیں ہوسکتا ہے ۔ اسی لئے دین کی دعوت پر جتنا زور اسلام میں ہے کسی اور مذہب میں نہیں ۔ لیکن دعوت کے لئے حکمت و موعظت کا حکم بھی دیا گیا ہے ۔ اور ساتھ ہی یہ بھی اعلان کردیا گیا ہے کہ دین میں کوئی زور و زبردستی نہیں ۔ اگر کسی نے زور زبردستی سے کام لیا تو یہ اس کا اپنا فعل ہے اسلام کا اس سے کوئی تعلق نہیں ۔ لیکن اپنے دفاع کے لئے مدافعانہ جنگ جائز ہے جس کا نام جہاد ہے اور انسانوں کو ظالم کی چیرہ دستی سے بچانے کے لئے حالات کے لحاظ سے مصلحانہ جنگ کی بھی گنجائش موجود ہے ۔ اللہ کی مخلوق کی خدمت اور حسن سلوک اور اخلاق پر زور سب سے زیادہ ہے ۔ دلوں کو فتح کرنے کا کام ہمیشہ اخلاق کی تلوار کے ذریعہ کیا گیا ہے ۔ نرمی لطف اور مدارات کے حکم سے قرآن مجید کی آیتیں اور حدیثیں بھری ہوئی ہیں ۔ اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت میں اس کا عملی نمونہ پایا جاتا ہے ۔ رحم عفو و درگزر کی تاکید ہے اور ظلم کی مذمت. عزیزوں اور رشتہ داروں کے حقوق ادا کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور صلہ رحمی کی دعوت دی گئی ہے ۔ والدین کے حقوق ادا کرنے کا سب سے زیادہ حکم ہے ۔ عورتوں کو وراثت میں حصہ دیا گیا ہے اور ان کے ساتھ حسن سلوک کو ضروری قرار دیا گیا ہے ۔ اور سماج پر ان کا مرتبہ و مقام مردوں کے برابر رکھا ہے ۔

یتیموں کی خبر گیری کے لئے خدائی فرمان موجود ہے ۔ لڑکیوں کی پرورش اور پرداخت کے سلسلے میں فضیلت آئی ہے ۔ اولاد کی اچھی تربیت کے لئے احکام موجود ہیں ۔ فقراء اور مساکین کی مدد کے لئے تاکیدی احکام موجود ہیں ۔ جانوروں اور ہر ذی حیات کا خیال کرنے اور ان پر ظلم نہ کرنے اور پھلدار درختوں کو نہ کاٹنے کی تلقین ہے ۔ نباتات اور بعض حیوانات کو غذائی اور دیگر ضروریات کے لئے استعمال کرنے کی اجازت ہے ۔ پڑوسیوں اور مہمانوں کے حقوق بھی بتائے گئے ہیں ۔ اور مسلمانوں کے باہمی

حقوق بھی سمجھائے گئے ہیں ۔ عام انسانی برادری کے حقوق ادا کرنے کے لئے واضح ہدایات دی گئی ہیں ۔ علم حاصل کرنے کا حکم دیا گیا ہے ۔ حیا، عفت و عصمت صحت اور نظافت و طہارت کی تلقین کی گئی ہے ۔ جھوٹ غیبت فحش گوئی دشنام طرازی عیب جوئی اور تہمت اندازی سے روکا گیا ہے ۔ شراب، جوئے اور سود کو حرام قرار دیا گیا ہے۔ اخلاقی اقدار پر مبنی معاشرہ تیار کر کے ہمیشہ کے لئے تاریخ میں ایک نمونہ قائم کر دیا گیا ہے ۔ یعنی پندو موعظت کے صرف زبانی درس پر قناعت نہیں کی گئی بلکہ نیکی اور پاکیزگی کا عملی نظام قائم کر کے دکھا دیا گیا ہے سیرت سازی کے لئے اخلاقی تعلیمات اس قدر مکمل اور جامع ہیں کہ کوئی شخص ان کو پڑھ کر ان سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا ہے ۔ سیرت کی کتابوں میں اور خلافت راشدہ کے عہد میں اس کے جو نمونے ملتے ہیں چشم فلک نے اس سے بہتر نمونے نہیں دیکھے ۔

اسلام دین کامل اور دین مفصل بن کر اور انفرادی اور اجتماعی زندگی کے احکام کے ساتھ آخری پیغمبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا ۔ اس دین کے لئے جو شروع سے اپنے مفہوم و معنی کے اعتبار سے اسلام تھا ۔ اب اصطلاحی نام بھی اسلام رکھ دیا گیا ۔ آپ کو آخری نبی اس لئے کہا گیا کہ آپ کی تعلیم دائمی حیثیت رکھتی ہے اور آپ پر جو کتاب نازل کی گئی اس کی تحریف و تغیر سے حفاظت کر دی گئی ۔ تمام مذاہب کی کتابوں میں وہ واحد کتاب ہے جو اپنی اصل شکل میں محفوظ ہے ۔ خود آخری پیغمبر کی سیرت حیات کا ہر پہلو تاریخ کی مکمل روشنی میں ہے ۔ ہندو مذہب کو سب سے قدیم مذہب ہونے کا دعوی ہے لیکن اس مذہب کے پیشواؤں میں سے کسی کے بارے میں یقین سے نہیں معلوم کہ وہ کس زمانہ میں آئے تھے ۔ ہر ایک کی زندگی تاریخ کے پردہ میں گم ہے ۔ بودھ مذہب کی حکومت ہندوستان سے نکل کر ایشیا کے متعدد ملکوں میں پھیلی ہوئی تھی ۔ لیکن کسی مورخ کے بس کی بات نہیں کہ اس مذہب کے بانی کی داستان حیات قلم بند کر سکے خدا یا توحید کا عقیدہ جو مذہب کی جان ہے اس مذہب کی تعلیمات کا ایک فراموش شدہ سبق ہے ۔ یسوع مسیح یعنی حضرت عیسی کا زمانہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے صرف چھ سو سال پہلے ہے لیکن ان کی زندگی کے آخری تین برسوں کے واقعات انجیلوں میں ملتے ہیں ۔ یہ انجیلیں بھی ان کی زندگی کے بہت بعد

میں لکھی گئیں اور ان کے لکھنے والوں نے خود حضرت عیسیٰ کو نہیں دیکھا تھا ۔ عیسائی دنیا کے بعض نقاد حضرت عیسیٰ کے وجود کو فرضی مانتے ہیں ۔ پیشوایان مذاہب میں سے کسی کی زندگی تاریخ کی روشنی میں نہیں ہے اور اس لئے وہ زندگی انسانیت کے لئے پورے طور پر نمونہ عمل نہیں بن سکتی ہے ۔ ان پیشواؤں کی قبر تک کا نام و نشان مٹ چکا ہے اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کو یہی منظور تھا کہ ان کی سیرت کا تفصیلی نقش اور ان کی عطا کی ہوئی تہذیب دنیا میں باقی نہ رہے اور دائمی اور مفصل نقش کے لئے ایک آخری پیغمبر کو بھیجا جائے ۔

رنگ جما کے اٹھ گئی کتنے تمدنوں کی بزم
یاد نہیں زمین کو بھول گیا ہے آسماں

آخری پیغمبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور تمام پیشوایان مذاہب میں یہ امتیاز صرف ان کو حاصل ہے کہ پیدائش سے لے کر وفات تک کا ان کا ہر نقش قدم روشن اور تابناک ہے ۔ یہ ان ہی کا نام ہے جو روزانہ پانچ مرتبہ دنیا کے ہر چپہ چپہ سے اللہ کے نام کے ساتھ اذان کے ذریعہ فضاء بے کراں میں بلند ہوتا ہے ۔ سیکڑوں کتابیں آپ کی زندگی کے بارے میں لکھی جاچکی ہیں اور لکھی جاتی رہیں گی ۔

نیا ہے لیجئے جب نام ان کا
بڑی وسعت ہے ان کی داستاں میں

اسلام کے تعارف اور دعوت کا کام رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں پھیل گیا تھا ۔ آپ نے دنیا کے فرماں رواؤں اور حکمرانوں کو دعوت اسلام کے لئے خطوط لکھے تھے ۔ متعدد خطوط آج بھی محفوظ ہیں ۔ اسلامی دعوت کے نتیجہ میں دنیا کے ملکوں میں کروڑوں مسلمان رہتے ہیں اور دنیا کی ایک چوتھائی آبادی حلقہ بگوش اسلام ہے ۔

دنیا کے مذاہب میں اسلام کا امتیاز یہ ہے کہ وہ اللہ کے دین کا اب آخری اور مستند ایڈیشن ہے ۔ انفرادی اور اجتماعی معاملات میں اللہ کی مرضی سے آگاہ کرتا ہے اور آخرت کی نجات کا ضامن ہے ۔ وہ صاف صاف کہتا ہے کہ آخرت میں نجات حاصل کرنا اور جنت کی نعمتوں کی مستحق بنا توحید یعنی ایک اللہ کے وجود پر ایمان اور آخری

رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات پر عمل کے بغیر ممکن نہیں اور یہ بات دنیا میں عقل و سمجھ کے ساتھ زندگی گزارنے والے ہر شخص کے لئے ایک الارم اور خطرہ کا نشان ہے۔

ایک شخص موٹر سو کیلومیٹر کی اسپیڈ سے کسی سنسان راستہ پر چلا رہا ہو اور بالکل اچانک اسے خوب جلی اور لال حرفوں میں سامنے سڑک پر خطرہ (DANGER) لکھا ہوا ایک بورڈ نظر آجائے، ایک بے پرواہ انسان ہوسکتا ہے کہ اس لکھے ہوئے کو خاطر میں نہ لائے اور اسی اسپیڈ سے آگے بڑھتا رہے۔ یہاں تک کہ اس کی زندگی کی گاڑی آگے کسی کھائی میں گر کر ختم ہوجائے۔ لیکن ایک عقل مند انسان ضرور رک جائے گا اور آگے بڑھنے سے پہلے ہزار بار سوچے گا کہ ہوسکتا ہے کہ یہ خطرہ سے آگاہی حرف بحرف درست ہو۔

ڈیویڈ اے بروان

# ہندو دھرم ۔۔۔ ایک مطالعہ

## الف : ہندو ازم کیا ہے

### ۱۔ ایک بڑا مذہب

ہندو دھرم دنیا کے بڑے مذاہب میں سے ایک ہے ۔ کم و بیش ۵۵ کروڑ افراد اس دھرم کے پیرو ہیں ۔

ہندوستان کی ۸۰ فیصد سے زائد آبادی ہندوؤں پر مشتمل ہے ۔ علاوہ ازیں پاکستان ، بنگلہ دیش ، نیپال اور انڈونیشیا اور بالی میں بھی ہندو دھرم کے ماننے والے بسے ہوئے ہیں ۔ فجی ، ملیشیا ، سنگا پور ، سری لنکا ، ماریشس ، ویسٹ انڈیز اور چند افریقی ریاستوں میں تو ہندوؤں کی اچھی خاصی تعداد بستی ہے ۔ یہ لوگ ہندوستانی مہاجرین کی نسل ہیں ۔

عیسائیت ، بودھ دھرم اور اسلام کی طرح ہندو مذہب کبھی بھی مشنری مذہب نہیں رہا ۔ گو کہ حال ہی میں ہندو مشنریوں نے کئی مغربی شہروں میں اپنے روحانی مراکز کھول لئے ہیں ۔ مغرب میں بہت سے لوگ بالخصوص نوجوان ہندو طرز زندگی سے متاثر ہوئے ہیں ، لیکن یہ کہنا قدرے مشکل ہے کہ ان کی یہ دل چسپی کتنی گہری اور دیرپا ہے مغرب میں ہندو ازم کے اثرات کا اندازہ فی الوقت لگانا دشوار ہے ۔

اس کے برعکس ہندو ازم کے اثرات چند مشرقی ایشائی ممالک کے تمدن پر واضح

اورر نمایاں ہیں ۔ بودھ دھرم ہندو ازم کی ایک شاخ ہے اور بودھ طرز زندگی میں ہندو ارکان کی پیروی ہوتی ہے ۔ اس لئے بودھ دھرم کے فروغ کے معنی ہندو افکار و نظریات کی ترویج و اشاعت ہے ۔

## ۲۔ دنیا کا سب سے قدیم روبہ عمل مذہب

ہندو ازم ، دنیا کا وہ قدیم ترین مذہب ہے ۔ جس کی پیروی آج بھی جاتی ہے لفظ انڈین ( Indian ) کی طرح " ہندو " بھی " انڈس " دریا کے نام سے مشتق ہے لیکن نام کے مقابلہ میں ہندو دھرم کہیں زیادہ قدیم ہے ۔ ہندو ازم کو آریہ دھرم یا آریہ طرز زندگی سے تعبیر کیا جاتا ہے ۔

دھرم ہندو ازم میں ایک اہم لفظ ہے جس کا مفہوم ، حق ، نیکی ، اخلاق ، قانون ، سچائی اور راست پرستی ہے ۔ دراصل دھرم وہ طرز زندگی ہے جو نجات اور " موکش " کی موجب ہوتی ہے ۔ دوسرے لفظوں میں یہی دھرم وسیع معنوں میں مذہب بن گیا ۔

تقریبا ۳۰۰۰ ق م ہندوستان ایک سرسبز تہذیب کا گہوارہ تھا لیکن آریوں کے قبل ان لوگوں کے مذہبی رجحانات سے ہم بہت کم واقف ہیں ۔ ہندوستان میں آریہ تقریبا ۲۰۰۰ ق م آئے لیکن اس وقت ان کی مذہبی خیالات کیا تھے اس کے بارے میں ہم بہت زیادہ نہیں جانتے عام طور سے خیال کیا جاتا ہے کہ ہندو ازم میں آریائی اور ماقبل ئی افکار و نظریات کا امتزاج ہے ۔

## ۳۔ ایک نسلی مذہب

ہندو ازم ایک عوامی مذہب ہے ۔ ایک پوری قوم نے صدیوں اور قرنوں اسے اپنا کر قومی اور نسلی ساخت عطا کی ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ یہ مذہب مختلف النوع افکار و اعمال کی آماج گاہ ہے ۔

ہندو ازم اور دوسرے بڑے مذاہب عالم میں تین اہم فرق ہیں ۔

۱۔ ہندو ازم کا کوئی موجد نہیں۔ ہم نہیں جانتے کہ ہندو ازم کیسے اور کب وجود میں آیا اس کی کوئی تاریخ پیدائش نہیں۔ ہزارہا سالوں میں اس نے بتدریج اپنے ارتقائی مراحل طے کئے۔

۲۔ ہندو ازم میں ایسا کوئی عقیدہ نہیں جس کی پیروی سب پر لازم ہو۔ اس میں کوئی متفق علیہ اصول یا فلسفہ بھی نہیں ہے۔

۳۔ ہندو ازم ایک غیر اداراتی مذہب ہے۔ ہندو ادارے تو یقیناً ہیں لیکن خود ہندو ازم کوئی ادارہ نہیں ہے۔ اس میں اس کے معتقدین کی ایسی کوئی جماعت نہیں ہے جو کسی ایک خاص قسم کی عبادت کرے یا کسی عام ضابطہ اخلاق کے مطابق زندگی گزارے۔

## ۴۔ مذاہب کا ایک خاندان

ہندو ازم میں اس قدر مختلف النوع رسوم و افکار ہیں کہ اکثر اسے مذاہب کا ایک خاندان بھی کہا جاتا ہے۔ ہندو کون ہے؟ یہ سوال در اصل بہت مشکل ہے۔ کوئی شخص قواعد و ضوابط کے پیچیدہ نظم پر عمل کرے یا بالکل بے لگام ہو، کوئی شخص تارک دنیا ہو یا پھر دنیا دار، کوئی شخص ایک خدا کی پرستش کرے یا پھر سیکڑوں خداوں کی، کوئی شخص کسی انسان کو خدا مان کر، جیسا کہ ہندوستان میں بہت سے لوگ کرتے ہیں، اس کی عبادت شروع کردے یا یکسر خدا کو ہی نہ مانے، ان میں سے ہر شخص ہندو ہے۔

ہندو ازم ایک لچک دار مذہب ہے۔ یہ دوسرے افکار و نظریات کو اپنے اندر سمولینے کی قوت رکھتا ہے اور جن میں وقت کے ساتھ ساتھ اپنے اندر جذب کرلیتا ہے۔ آزاد ہندوستان کے پہلے وزیر اعظم پنڈت نہرو نے ہندو ازم کی تعریف اس طرح کی تھی۔

"بلحاظ عقیدہ ہندو ازم مبہم، غیر متشکل، پہل۔ دار اور ہرشے برائے ہر کس ہے۔ اس کی تعریف متعین کرنا سخت دشوار ہے بلکہ مروج معنوں میں اسے دیگر ادیان کی طرح مذہب کہنا بھی مشکوک ہے۔ اس نے ماضی میں بھی اور حال میں بھی۔ ارفع و ادنی اور کبھی کبھی تو متضاد رسوم و افکار کو گلے لگایا ہے۔ اس کی اصل روح "زندہ رہو اور رہنے دو" میں پوشیدہ ہے"۔

# ب۔ ہندو ازم کی مقدس کتابیں

## شروتی اور اسمرتی

ہندو مقدس کتابوں کی دو قسمیں ہیں۔

شروتی کے لغوی معنی "سنے ہوئے" ہیں، یہ وہ سچائیاں ہیں جو قدیم زمانوں کے رشیوں نے سنیں۔ چاروں وید جو قدیم صحیفے ہیں شروتی کہلاتے ہیں۔ یہ ہندو عقیدے کی اساسی کتابیں ہیں۔ یہ ہندو ازم کے بنیادی اور مستند سرچشمے ہیں۔

اسمرتی کے معنی "یاد کئے ہوئے" کے ہیں۔ یہ وہ سچائیاں ہیں جن کا اظہار رشیوں، منیوں اور عالموں نے کیا۔ اگر شروتی کو بائبل تسلیم کرلیا جائے تو اسمرتی بائبل سے مشتق تعلیمات اور روایات کہلائیں گی۔ ویدوں کے علاوہ تمام الہامی کتابوں کا شمار اسمرتی میں ہوتا ہے۔ ان میں سے اکثر کتابیں مسلکی نوعیت کی ہیں اور دوسرے درجہ کی اہمیت کی حامل ہیں۔ کہانیاں اور کتھائیں۔ فرود جماعت کے لئے ضابطہ اخلاق، عبادت کی رسمیں اور دینی مدارس اور فلسفیانہ اسکولوں کی روداد یں ان کتابوں کا موضوع ہیں لیکن ان میں سے چند، خاص کر دور زمنے یا پران ۔۔ رامائن اور مہابھارت ہندو ازم کی عام وراثت کے اٹوٹ انگ ہیں۔

## وید اور اپنشد

وید چار ہیں، رگ وید، سام وید، یجر وید اور اتھر وید ان چاروں ویدوں میں درج ذیل ۴ اہم حصے ہیں۔

(الف) منتر۔ یہ خدا کی تعریف و ثنا میں حمدیہ گیت ہیں۔

(ب) برہمنا۔ یہ منتروں کی تشریحات ہیں۔ ساتھ ہی ساتھ ان میں رسم قربانی کی تفصیلات بھی ملتی ہیں۔

اس پر قابض رہنے کا خواہش مند ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم اپنے صوبے میں دیکھتے رہے ہیں کہ کاشتکاروں کو دخیل کار اور موروثی بننے کی کس قدر خواہش و آرزو ہوا کرتی تھی۔اب چند سال سے جدید قانون نے قریبا ہر ایک کاشتکار کو حق دخیل کاری عطا کردیا ہے لیکن چونکہ یہ دخیل کاری نسلا بعد نسل جاری نہیں رہ سکتی اس لئے کاشتکار کچھ زیادہ خوش نہیں ہوتے جو دلیل اس بات کی ہے کہ کاشتکاروں کو زمین کی اس قدر زیادہ محبت ہوجاتی ہے کہ وہ نہ صرف اپنی پوری زندگی بلکہ اپنی آئندہ نسلوں میں بھی اپنی زیر کاشت زمین کو باقی رکھنا چاہتے ہیں۔پس اس قوم نے جب کاشتکاری سیکھ لی تو زمین کے قبضے کی بابت آپس میں ضرور جھگڑا ہوا ہوگا اس لئے کہ قوم میں تعداد نفوس نے ترقی کی اور زیر کاشت زمین محدود تھی بنابریں طاقتور افراد نے کمزوروں کو مار کار نکال دیا یا وہ خود ہی دوسری قابل زراعت زمین کی تلاش میں وہاں سے نکل گئے۔اسی شوق زراعت نے اس قوم کو دنیا کے دور دراز علاقوں تک پہنچا دیا۔جس طرح زنددادستا میں کاشتکاری اور فن کاشتکاری کی تکریم موجود ہے اسی طرح رگ وید میں جابجا کاشتکاری اور اس کے متعلقات کا ذکر موجود ہے۔کہیں کھیتوں کو خراب ہونے سے بچانے کے لئے برہسپتی سے التجا کی گئی ہے کہیں ہرنوں کے شکار کرنے والوں اور کرخت آواز بھیلوں سے کھیتوں کو محفوظ رکھنے کے لئے امداد چاہی گئی ہے۔یجروید ادھیائے اسنترا میں ہے کہ "اے کسانو! تم اناج وغیرہ بونے کے لئے زمین کو پھاڑنے والا جو "پھال" ہے اور اس پھال کو مضبوط کرنے کے لئے اس کے پیچھے جو لکڑی کی خوبصورت پٹ لگی ہوئی ہے س سے اناج پیدا کرنے والی زمین کو پھاڑو۔اسی طرح تم اپنے خوبصورت رتھوں کو چلاو اور اپنی حفاظت کرو" پھر ایک جگہ اسی وید اور اسی ادھیا میں ہے کہ "اے انسانو! تم بلوں کو جوے میں لگا کر کھیتی کی خاطر زمین کو اچھی طرح جوتو اور اس کو اچھی طرح جوت کر اس میں جو وغیرہ اناج بوو۔جو محنت کرنے والا کاشتکار ہے اس کو چاہئے کہ بیلوں کے ذریعے ہل میں پھال لگا کر زمین کو جوتے۔"

غرض اس بات کے لئے زیادہ وضاحت اور دلائل کی ضرورت نہیں کہ ویدوں

کے مطالعہ سے بلا اشتباہ یہ بات ثابت ہوجاتی ہے کہ آریا قوم ایک کاشتکاری پیشہ قوم تھی اور دودھ کے جانور گائے بکری وغیرہ بھی پالتی تھی۔ بابل و نینوا کی آسوری زبان میں آری کے معنی جتے ہوئے کھیت یا کاشت شدہ زمین کے تھے۔ بنجر زمین کو لا آری کہتے تھے اسی ملک کی کوشی زبان میں ارارا کے معنی فصل کا کاٹنا ہیں۔ ہنٹر اور مشہور سنسکرت داں میکسمولر کا قول ہے کہ لفظ آریہ سنسکرت زبان کے مصدر آر سے مشتق ہے جس کے معنی کاشتکاری اور زمین پھاڑنے کے ہیں لہذا آریہ کے معنی کاشتکار ہوئی۔ آر چمڑا سینے کے اور زار او بیل ہانکنے کے ڈنڈے کو بھی کہتے ہیں جس کے سرے پر ایک نوکدار کیل لگی ہوئی ہوتی ہے۔ اس طرح آریہ کے معنی چمڑا سینے اور بیل ہانکنے والا ہوئے۔ اس ملک کے قدیم باشندے چونکہ فن کاشتکاری سے ناواقف اور شکار پر گزران کرنے والے تھے لہذا وہ انار یا یا غیر آریہ کے نام سے موسوم ہوئے۔ چونکہ یہ غیر آریہ سیاہ فام، پست فطرت، چپٹی ناک والے، کم ہمت اور چھپ چھپ کر حملہ کرنے والے تھے لہذا قدرتی طور پر لفظ آریہ میں روشن چہرہ، اونچی ناک والے، بلند حوصلہ اور شریف کا مفہوم پیدا ہوجانا چاہیے تھا چنانچہ یہ لفظ ان معنوں میں استعمال ہونے لگا۔

لن ڈی سلوا

# بدھ مت ۔۔۔ ایک مطالعہ

بدھ مت کروڑوں انسانوں کا مذہب ہے ، جو جزیرہ لنکا سے جزائر جاپان تک پھیلے ہوئے جزائر اور براعظم ایشیا کے ممالک کے بڑے وسیع حصوں میں آباد ہیں۔ عیسائیت اور اسلام کی طرح یہ بھی ایک تبلیغی مذہب ہے اور آج مغربی ممالک تک پھیل گیا ہے۔

بدھ مت کا دعوی ہے کہ وہ دنیا کے بڑے اور بہت زیادہ مقبول مذاہب میں سے ایک ہے۔ اس کے عقیدوں اور اس کے پیروؤں کے طرز عمل کو انسانی ضرورتوں کے مطابق رکھا گیا ہے اور اس میں مافوق الفطری تصورات و عقائد کے سہارے کے بغیر انسان کے روحانی مسائل کا حل پیش کیا گیا ہے۔ اس معاملہ میں یہ مت دوسرے مذاہب سے مختلف ہے۔ اس میں نہ خدا کے لئے کوئی مقام ہے نہ کسی نجات دہندہ کی ضرورت۔ وہ نجات کو مکمل طور پر خود انسان کے اپنے قبضہ میں دے دیتا ہے۔

بدھ مت ڈھائی ہزار برس سے چلا آرہا ہے۔ یہ انسانوں کو معقول اور بااخلاق بنانے میں ایک بڑی قوت ثابت ہوا ہے اور آرٹ ، ادب اور دوسری ثقافتی سرگرمیوں کے لئے اس نے ایک داعیہ پیدا کیا ہے۔ آج یہ برما ، تھائی لینڈ ، تبت ، کوریا اور لاؤس کا سرکاری مذہب ہے ، سری لنکا کی اکثریت کا مذہب ہے اور چینیوں اور کوریا والوں کی آبادی کے ایک کثیر حصے کا مذہب بھی یہی ہے۔

بدھ مت دو خاص شکلوں اور بہت سے فرقوں میں منقسم ہے۔ دو بڑی شکلیں ہیں :

تھراوڈا یا (ہنایانا) بدھ مت ، جو جنوبی ایشیائی ممالک میں رائج ہے خصوصا برما ،

تھائی لینڈ اور سری لنکا میں لوگ اس پر عامل ہیں۔ دوسری شکل مہایانا بدھ مت ہے جن کے پیرو چین، جاپان، تبت اور منگولیا میں پائے جاتے ہیں۔ ان دونوں مکاتیب کی بنیادی تعلیمات سدھارتھ گوتم نامی شخص کا نتیجہ فکر ہیں۔ جس کی زندگی اور مثال اس کے کروڑوں پیروؤں کے لئے عظیم روحانی فیضان کا باعث ہوئی ہے۔

## الف۔ بدھ مت کا بانی

بدھ مت کے موسس "گوتم بدھ" کے بارے میں بہت سی روایات مشہور ہیں اور اب اتنے عرصہ بعد تاریخی واقعات اور عوام میں مشہور کہانیوں میں تمیز کرنا دشوار ہے۔ یہ تو واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ وہ چھٹی صدی قبل مسیح پیدا ہوا اور بھارت کے مشرقی حصہ میں، جسے اب بہار کہا جاتا ہے، اس کی پرورش ہوئی۔ یہ مقام غالبا کپلوستو تھا جو اس کی خاندانی ریاست ساکیا کا صدر مقام تھا، اس کی زندگی کا مندرجہ ذیل حال ان کہانیوں سے ماخوذ ہے جو عوام کی ایک کثیر تعداد میں معروف و مقبول ہیں۔

بدھا کا خاندانی نام گوتم یا (گوتما) تھا اور اس کا ذاتی نام سدھارتھ تھا جو کم ہی مستعمل ہے۔ اس کا باپ سدھو دھن طبقہ اشراف سے تعلق رکھنے والا ایک ہندو ریاست کا حکمراں تھا، نوجوان شہزادہ، شہزادوں ہی کی طرح ناز و نعمت میں پلا تھا۔ چونکہ گوتم اکلوتا بیٹا تھا اس لئے اس کے باپ کی کوشش یہی ہوتی تھی کہ اسے ضرورت کی ہر چیز مہیا کردی جائے اور اس کی تعلیم کا بھی بندوبست تھا تاکہ وہ اپنے قبیلہ کا سردار اور باپ کا جانشین بن سکے۔

گوتم کی تعلیم نہ صرف ان علوم میں ہوئی تھی جو اس کے زمانے کے بڑے صاحبان علم اسے دے سکتے تھے بلکہ سارے مردانہ فنون میں بھی اسے مہارت حاصل تھی۔ خصوصا تیر اندازی، جس میں اس نے خصوصی امتیاز پیدا کرلیا تھا۔ سولہ سال کی عمر میں اس نے ایک بہت حسین و جمیل لڑکی سے شادی کرلی جس کا دل اس نے اپنی تیر

اندازی کے کسی مقابلے میں جیت لیا تھا۔ اس وقت سے تقریبا تیرہ سال اس نے بڑے عیش و عشرت کی زندگی گزاری ۔ اس کا باپ اس امر کی احتیاط کرتا تھا کہ اسے ایسی چیزوں سے بچا کر رکھا جائے جس سے اسے تکلیف پہنچے ۔ لیکن وہ یہ احتیاط ہمیشہ تو برت نہیں سکتا تھا۔ لہٰذا ایسا وقت آیا جب نوجوان شہزادہ نے زندگی کے انتہائی تکلیف دہ حقائق کا مشاہدہ کیا۔

ایک دن شہزادہ ایک پر تکلف آراستہ رتھ میں سوار ہوکر شہر کی گلیوں میں گھومنے نکلا کہ اس کی راہ میں اچانک ایک آدمی اپنی جھونپڑی سے لڑکھڑاتا ہوا نکلا جس کے جسم پر چیتھڑوں کے سوا کچھ بھی نہ تھا۔ ایسا لگتا تھا کہ اس کی نظر کمزور تھی اور اس کے دانت گر گئے تھے ۔ جب شہزادہ کی اس پر نظر پڑی تو اسے بڑی اذیت پہنچی اور وہ گھر اس حالت میں واپس ہوا کہ اس پر خوف طاری تھا اس نے اپنا شاہی باغ کا دورہ ملتوی کر دیا جہاں وہ کھیلوں میں شریک ہونے جارہا تھا۔

کسی دوسرے موقع پر، جبکہ شہزادہ اپنے رتھ میں سوار جارہا تھا اس نے سنا کوئی مدد کے لئے پکار رہا تھا۔ اس نے چاروں طرف نظر دوڑائی ایک بیمار شخص کو دیکھا جو زمین پر پڑا اپنے جسم کو بل دے رہا تھا وہ کراہ رہا تھا، آہیں بھر رہا تھا، اس کی سانسیں پھولی ہوئی تھی ۔ ایک بار پھر اسے بڑا صدمہ پہنچا اور دہشت زدہ سا وہ گھر واپس ہوا۔

ایک موقع پر شہزادہ نے ایک لاش دیکھی جسے گریہ و بکا میں مصروف لوگوں کی ایک بھیڑ لئے جارہی تھی وہ دم بخود ہوگیا اور خاموشی کے عالم میں گھر آگیا۔ وہ اپنے کمرہ میں گیا اور زندگی کے معمے کے بارے میں سوچنے لگا اسے غم و اندوہ کا احساس ہوا، جس کے لئے بعد میں اس نے ایک لفظ "دکھا" کا استعمال کیا جسے عام طور پر مصیبت یا اذیت و غم کے معنے میں بے احتیاطی سے استعمال کیا جاتا ہے ۔ اس لفظ سے ہی اس نے انسانی زندگی کی اس حقیقت کا اظہار کیا ۔ اس نے اپنے دل میں اس طرح سوچنا شروع کیا: یہاں اس زندگی میں پیدا ہونا، بوڑھا ہوجانا، مرجانا اور بار بار پیدا ہونا ہے ۔ لیکن افسوس کہ اس اذیت اور مصیبت سے فرار کی کوئی راہ نہیں ہے ۔ بڑھاپے اور موت سے بھی بچنے کی کوئی تدبیر نہیں۔

اس سوال کا جواب اسے ایک دوسرے موقع پر ملا جب کہ اس نے ایک متین و وجیہ جوگی (تارک الدنیا فقیر) کو ایک ڈھیلے ڈھالے نارنجی رنگ کے لباس میں دیکھا۔ شہزادہ نے اس جوگی کی طرح دنیا کو ترک کردینے اور اس فانی زندگی کے دکھوں سے دور سکون اور تحفظ کی تلاش میں نکلنے کا فیصلہ کر ڈالا۔

ایک دن جبکہ اس کی عمر انتیس سال کی تھی اور اسی دن جبکہ اس کے ہاں بڑی مرادوں کے بعد ایک بیٹا راہل پیدا ہوا تھا۔ گوتم نے اپنے گھرانے اور گھر کو چھوڑنے ،اور جب تک زندگی کے راز کا مسئلہ حل نہ ہوجائے اس وقت تک واپس نہ آنے کا فیصلہ کرلیا۔ وہ ایک جنگل میں داخل ہوا اور دور تک اندر چلا گیا۔ اس نے اپنا سر مونڈ ڈالا اور ایک سنیاسی کا زرد لباس اختیار کرلیا۔ مسلسل چھ برس تک وہ اپنے مسئلہ کے حل کی تلاش میں سرگرداں رہا۔ اپنے دور کے مشہور فلسفیوں سے علم کا متلاشی رہا اور ترک دنیا کی انتہا درجہ کی سختیاں جھیلیں۔ آخر فاقے کرتے کرتے اس کا جسم دبلا اور کمزور ہوگیا۔ پانچ سنیاسیوں نے اس کی بڑی تعریف کی اور رفقاء کی حیثیت سے اس کے ساتھ شریک ہوگئے۔ لیکن یہ رفاقت زیادہ عرصہ تک نہ نبھ سکی۔ اسے احساس ہونے لگا کہ انتہائی درجہ کا سنیاس یا ترک لذات صحیح طریق کار نہیں ہے اور اس نے پھر ایک بار معمول کے مطابق کھانا پینا شروع کردیا۔ اس پر اس کی سنیاسی رفیقوں نے اس کا ساتھ ترک کردیا۔

ان سارے جتنوں کے بعد گوتم ایک پیپل کے درخت کے نیچے بیٹھ گیا اور قسم کھاکر یہ عہد کیا کہ جب تک اس کو اپنی جستجو اور تلاش کا جواب نہیں مل جاتا وہ وہاں سے نہیں اٹھے گا "مارا" آزمائش میں ڈالنے والے (شیطان) نے اس کو طوفانوں، موسلادھار بارشوں، چمکتے ہتھیاروں سے اسے ڈرانا شروع کیا۔ اور اسے دنیا بھر کی دولت دینے کا لالچ بھی دیا۔ لیکن گوتم پر ان کا کوئی اثر نہ ہوا۔ تب انچاس (۴۹) دن کے مراقبہ کے بعد مئی کے مہینہ میں چودھویں شب کے چاند کی روشنی میں، اس مقام پر جسے اب بہار میں بودھ گیا کہتے ہیں اس نے اپنی آخری کوشش کرڈالی اور اسے وہ روشنی مل گئی جس کی اسے تلاش تھی، اسے زندگی کے معمے کا حل مل گیا تھا، اس کے

بعد اسے بدھا کہا جانے لگا جس کے معنی ہوتے ہیں روشنی یا گیان (معرفت) حاصل کر لینے والا۔ معرفت کو " بودھی " کہا جاتا ہے اور وہ درخت جس کے نیچے اسے گیان حاصل ہوا تھا بودھی ورکش، (شجر معرفت) کہلایا جانے لگا۔

بدھا کو جب گیان حاصل ہوا تو اس کی عمر پینتیس (۳۵) سال تھی۔ اس کے بعد پینتالیس (۴۵) سال تک وہ مسلسل شمالی ہند میں گھومتا رہا، اس پورے عرصہ میں وہ امید اور مسرت کے پیغام کی تعلیم اور تبلیغ میں مصروف رہا اور اسے اس نئے مذہب میں داخل ہونے والے بہت سے پیرو مل گئے۔ وہ ایسی زندگی گزار رہا تھا جس کی سرگرمیوں میں اضافہ ہی ہوتا جاتا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ وہ رات کو صرف دو گھنٹے سوتا تھا۔ وہ اسی (۸۰) سال کی عمر میں کوسی نارا کے مقام پر چاند کی چودھویں تاریخ کو فوت ہو گیا۔

# ب۔ بدھ مت کی تعلیمات

پہلا تبلیغی خطاب جو بدھا نے گیان کے فوراً بعد ہی ان پانچ سنیاسیوں کو دیا جو اس کے ساتھی بن گئے تھے اس میں اس کی تعلیمات کا نچوڑ ہے۔ اس اپدیش میں اس نے زندگی کے دکھوں اور تکلیفوں سے بحث کی اور اس راہ عمل کی نشان دہی کی جس سے اس مشکل مسئلہ کا حل تلاش کیا جا سکتا ہے۔ اس کے اس پیغام کا خلاصہ یہ ہے:

معزز سنیاسیو! وہ شخص جو دنیا سے ترک تعلق کر چکا اسے دونوں میں سے کسی انتہا کی قریب نہ پھٹکنا چاہیئے۔ اسے اس ذہنیت سے بہت دور رہنا چاہیئے جو نفسانی خواہشات سے تعلق رکھنے والی لطف اندوزیوں سے وابستہ ہے کیونکہ وہ نیچ، احمقانہ، عامیانہ، ذلیل اور بے سود ہے۔ اسے دوسری انتہا کے قریب اس لئے نہیں جانا چاہیئے کہ اس کا تعلق ترک دنیا اور مکمل ترک لذات سے ہے اور وہ انتہائی تکلیف دہ، غیر شریفانہ اور بے سود ہے۔ ان دونوں انتہاؤں سے دامن بچاتے ہوئے اے معزز سنیاسیو! درمیانی

راہ اختیار کرو جس سے بصیرت اور گیان حا ل ہوتا ہے اور وہ (راہ) بالآخر سکون، گیان اور شانتی کی طرف لیجانے والی ہے۔

محترم سنیاسیو! وہ درمیانی راہ کیا ہے جو امن و آشتی کی طرف لے جانے والی ہے؟ وہ نہایت اعلیٰ درجہ کی "ہشتگانہ راہ" ہے یعنی صحیح اور سچی بات، صحیح عمل، صحیح معاش، صحیح سعی و جہد، صحیح فکر، صحیح ارتکاز، صحیح آرا، صحیح سوچنے کا انداز۔ محترم راہب ساتھیو! درمیانی راہ امن و سلامتی کی طرف لے جاتی ہے۔

معزز سنیاسی ساتھیو! یہ ہے رنج و محن کے بارے میں اعلیٰ درجہ کی سچائی۔ اس کرہ ارض پر گزاری جانے والی زندگی یقیناً اندوہ گیں ہے، زوال پذیر و افسوس ناک ہے، بیماری، موت، غیر پسندیدہ لوگوں سے اتحاد، اور پسندیدہ سے علحدگی رنج کا باعث ہوتی ہے۔ وہ خواہش جس کی تکمیل نہ ہوسکے، رنج کا باعث ہوتی ہے۔ مختصر بات یہ ہے کہ خواہشات کی راہ پر چلنا رنج و غم کا سبب بنتا ہے۔

اے محترم سنیاسیو! رنج و محن کی ابتداء (منبع) کے بارے میں اعلیٰ درجہ کی سچائی یہ ہے کہ یہ وہ مسلسل خواہش ہے جس کا تعلق لطف اندوزی سے ہے اور جو ہر جگہ حظ نفس کی متلاشی رہتی ہے، یہی اس رنج و غم کا سبب ہے، دوسرے الفاظ میں یہ ہماری لطف اندوزی کی خواہش ہے، انفرادی وجود کی خواہش اور اپنی، ذات کو ہلاکت میں ڈالنے کی خواہش ہے۔

اور پھر محترم سنیاسیو! غم کے سلسلے کے بند ہونے اور حصول مسرت کے بارے میں یہ واضح سچائی ہے یہ خواہش کا سلسلہ مسدود کرنے والی سچائی ہے، یہ واقعتاً اعلیٰ پایہ کی "ہشتگانہ راہ" ہے۔

اور اے محترم سنیاسیو! جیسے ہی کہ ان چار صداقتوں کے بارے میں میرا علم اور بصیرت مکمل ہوئی، میں نے جان لیا کہ مجھے اعلیٰ ترین اور بھرپور گیان اور روشنی حاصل ہوگئی، میرے اندر اس بات کا شعور ابھرا اور پوری طرح یقین ہوگیا کہ میرا ذہن آزاد ہوچکا ہے اور یہ کہ اس ناپسندیدہ شکل میں زندگی کا اختتام ہوچکا ہے اور آئندہ کبھی وہ ناگوار صورت حال باقی نہ رہے گی نہ اس کا اعادہ ہوگا۔

## ۱۔ چار نکات

آئیے اب اس کلام نصیحت آمیز کا جائزہ لیں یہ چار نکات پر مشتمل ہے :۔

۱۔ پہلا نکتہ یہ ہے کہ رنج و تکلیف ایک کائناتی حقیقت ہے ۔ جس میں تبدیلی، خلاء، عدم تکمیل اور تصادم کا مفہوم بھی شامل ہے ۔

۲۔ دوسرے نکتہ سے دکھ اور رنج کا سبب معلوم ہوتا ہے ۔ دکھوں اور تکلیفوں کا سبب خواہش ہے ۔ یہ اپنی ذاتی تکمیل کے لئے خواہش کی بھوک، پیاس اور طلب ہے ۔ یہ لطف اندوزی اور کسی پر لطف مشغلہ کے لئے مسلسل کوشش جو، اگر وہ وقتی طور پر کسی قدر اطمینان کا باعث ہوتے بھی ہیں تو مزید خواہشات پیدا کرنے والے بھی ہوتے ہیں ۔ لوگ اپنی تسکین اور ذاتی اطمینان ان چیزوں کے ذریعہ حاصل کرنے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں جن کے بارے میں انہیں یقین ہوتا ہے کہ ان کا تجربہ حاصل کر سکیں گے اور چونکہ وہ ساری چیزوں کی صحیح نوعیت سے واقف نہیں ہوتے اسی لئے وہ غلط روی کے مرتکب ہوتے ہیں ۔ اشیاء سے ان کا تعلق ان کی عدم واقفیت کی بنا پر ہوتا ہے ۔ عدم واقفیت یا جہالت خواہش کی طرف لیجاتی ہے ۔ اور خواہش سے تکلیفیں اور دکھ جنم لیتے ہیں ۔

۳۔ تیسرا نکتہ واضح کرتا ہے کہ ایک ایسی حالت بھی ہوتی ہے جس میں خواہشات کی پیدا کردہ تکالیف اور ان کی غلامی سے مکمل آزادی میسر آجاتی ہے ۔ یہ ایک ناقابل بیان مسرت و شادمانی اور امن و سکون کی حالت ہوتی ہے ۔ اس حالت کو " نروان " کہا جاتا ہے ۔

۴۔ چوتھا نکتہ وہ راہ دکھاتا ہے جو نروان کی طرف لے جاتی ہے ۔ اسے اعلیٰ درجہ کی " ہشتگانہ راہ " کہا جاتا ہے ۔ اسے درمیانی راہ بھی کہتے ہیں ۔ اسے تن پروری اور تعذیب نفس یا خود آزاری کی دو انتہائوں کی درمیانی راہ کا نام بھی دیا گیا ہے ، دونوں انتہائیں بے فیض ( بلکہ تباہ کن ) ہیں ۔ درمیانی راہ طور طریقہ اور چلن کے آٹھ فرائض یا اصولوں پر مشتمل ہے جو مندرجہ ذیل ہیں :

## اخلاق

(۱) صحیح کلام۔ کذب بیانی، بدگوئی، نا ملائم زبان اور فضول گفتگو سے پرہیز۔
(۲) صحیح عمل۔ قتل، چوری اور جنسی بے راہ روی سے پرہیز۔
(۳) صحیح معاش۔ ذریعہ معاش ایسا اختیار کرنا جس سے کسی نفس (جاندار شئے) کو آزار نہ پہنچے۔

## ارتکاز

(۴) صحیح سعی و جہد۔ برے خیالات کو دور رکھنا اور ان پر قابو پالینا۔ اچھے خیالات پیدا کرنا ان کو اور قائم رکھنا۔
(۵) صحیح استحضار ذہنی۔ جسم، احساسات اور ذہن کی ہر حالت پر پوری باخبری کے ساتھ توجہ دینا۔
(۶) صحیح ارتکاز۔ کسی ایک شئے پر ذہن کو مرتکز کرنا تاکہ گہرے مراقبہ میں مخصوص شعوری حالتیں اپنے اوپر طاری کی جاسکیں۔

## حکمت

(۷) صحیح آراء۔ چاروں صداقتوں کو سمجھنا۔
(۸) صحیح فکر۔ بغض و عداوت، خواہش نفس، ظلم (بے رحمی) اور جھوٹ سے آزادی حاصل کرنا۔

اس "راہ ہشتگانہ" سے بصیرت اور حکمت کی طرف رہنمائی ہوتی ہے جو عدم واقفیت یا جہالت کو دور کردیتی ہے۔ اس کا پھل متانت، علم اور روشنی ہیں جو نروان یا مکمل امن و سکون اور روحانی مسرت کی حالت ہے۔

تاہم ایک امر قابل توجہ ہے اگرچہ بدھ مت سکھاتا ہے کہ ہر شخص کو کسی نجات

دہندہ کی اعانت کے بغیر اپنی نجات کی راہ خود پیدا کرنی چاہئے مگر بدھ مت کی دونوں شاخوں میں خود بدھا پر عقیدہ (ایمان) رکھنے کی تعلیم دی جاتی ہے ۔ مہایانا بدھ مت میں بدھا نجات دہندوں کی شکل اختیار کرلیتا ہے ۔ تھیراوڈا بدھ مت میں ہر عبادت گزار اپنی روزانہ کی عبادت میں کہتا ہے :

"میں بدھا کی پناہ لیتا ہوں ۔"

## ۲۔ روح کی عدم موجودگی

بدھ مت یہ نہیں سکھاتا کہ انسان ایک لافانی ابدی روح کا مالک ہے ۔ اس کے بجائے بدھ مت کہتا ہے کہ کوئی روح موجود نہیں ہے ۔ ان ۔ اتا (روح کا عدم وجود) ۔ روح کی عدم موجودگی کا یہ نظریہ بدھا کی ، تکلیف اور دکھ کے بارے میں اس کی تعلیم میں مضمر ہے ۔ چونکہ ساری ہی اشیاء دکھا ، تکلیف زوال صحت اور موت کے زیر اثر ہیں تو کوئی بھی چیز مستقل یا دائمی وجود رکھنے والی نہیں ہوسکتی ۔ سب چیزیں تغیر پذیر ہیں اور غیر مستقل ، اس لئے کوئی بھی چیز ایسی نہیں ہوسکتی جو تغیر کے قانون کے تحت نہ آتی ہو (اس سے مستثنیٰ ہو) ۔

زندگی کے بارے میں غور و فکر کرتے ہوئے بدھا اس نتیجہ پر پہنچا کہ روح یا ذات جیسی کسی چیز کا وجود نہیں ہے ۔ بدھا نے کہا : " میں " ہمیشہ بدلتی رہنے والی قوتوں کا ایک مجموعہ ہے جو سب مل کر کسی ہستی کی ساخت میں شامل ہوتی ہیں ۔ یہ قوتیں ، بصارت ، سماعت ، حاسہ ، دماغی سرگرمیاں اور اشیاء کے خواص جیسے کہ وہ ہیں یعنی ٹھوس پن ، حرارت اور حرکت کے احساسات ہیں ۔ جہاں کہیں یہ قوتیں مل کر عمل کرتی ہیں وہاں ایک وجود ظہور پذیر ہوجاتا ہے جو کوئی شکل اختیار کرلیتا ہے اور اسے کوئی نام دے دیا جاتا ہے ۔

چونکہ وہ قوتیں جو مل کر اس وجود کی صورت گری کرتی ہیں ہر لمحے بدلتی رہتی ہیں اس لئے یہ وجود بھی مسلسل تغیر پذیر ہوتا ہے ۔ کبھی کوئی شخص یا شے متواتر دو لمحات

یکساں حالت میں نہیں رہتے ۔ یہ سنیما کے پردہ پر نظر آنے والی تصویر کی طرح ، جو ہزاروں بہت چھوٹے نقوش سے مل کر بنتی ہے جن میں سے ہر نقش علیحدہ اور ممیز ہوتا ہے لیکن جو پردہ پر اس قدر تیزی سے حرکت کرتے ہیں کہ وہ مسلسل نظر آتے اور ایک مکمل تصویر کی شکل اختیار کرلیتے ہیں ( یا نظر کو ایسا دھوکا ہوتا ہے ) ۔ اسی طرح جسمانی اور دماغی قوتوں سے ایک فریب نظر وجود میں آتا ہے جس سے ایک شخص کے وجود کا احساس ہوتا ہے اور یہ ، خواہش یا طلب پیدا کرنے کا باعث ہوتا ہے ۔ اس سے خود غرضی ، انانیت ، بغض ، عناد ، نفرت ، فریب ، کبر ، ربط و تعلق اور وہ تمام دوسری برائیاں وجود میں آتی ہیں جو ہمارے ذہن میں آسکتی ہوں ، یہی وہ سب کچھ ہے جو دکھ اور تکلیف کا مفہوم ہے ۔

اس لئے دنیا کی ساری برائیوں کا علاج ، ذات ، کے غلط تصور سے نجات پانے میں ہے ۔ ہر شخص کو اس کا احساس ہونا چاہئے کہ نام نہاد " ذات ، ( وجود ) ہر دم بدلتے ہوئے ذہنی اور مادی عناصر کا مجموعہ ہے جس سے تبدیلیوں کا ایک سلسلہ شروع ہوجاتا ہے ۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں ۔ انسانی شخصیت ایک بغیر روح والا وجود " انا " ہے ۔

## ۳ ۔ کرم کا فلسفہ اور پیدائش بار دگر ( تناسخ )

اگر کسی انسان نے مرتے وقت وجود کی سچی فطرت کا احساس ، زندگی کی خواہش کو مکمل طور پر فنا کردینے کی شکل میں نہیں کیا ہے تو یہ خواہش تازہ حیات کو مجتمع کرلیتی ہے ایک نئی ذہنی ، جسمانی ساخت اور ایک نیا وجود ظہور میں آجاتا ہے ۔ جب تک خواہش باقی ہے ، زندگی جاری رہے گی اور کرم کا قانون اسے جاری رکھنے والا ہوگا ۔

کرم کا قانون سبب اور اس کے اثر کا قانون کہا جاسکتا ہے ۔ جو چیز کسی پہلے سبب کا نتیجہ ہوتی ہے وہ خود کسی دوسری چیز کا سبب بن جاتی ہے جو اس کے بعد آنے والی ہے انسان نے جو بویا ہے اس کی فصل ضرور کاٹے گا جیسا کہ ایک ہندوستانی ضرب المثل واضح کرتی ہے ۔

"جو آم کا درخت لگاتا ہے وہ آم کھائے گا اور جو خاردار جھاڑیاں اگاتا ہے وہ اپنے پاؤں کو زخمی کریگا"۔

اچھے کاموں کے نتائج اچھے ہوتے ہیں اور برے اعمال کے نتائج برے ہی ظہور میں آتے ہیں کرم کا قانون خود ہی برسر عمل رہتا ہے کوئی خدا بھی اس قانون میں مداخلت نہیں کرسکتا ہے دعائیں رسوم و رواج اور نیاز نذروں کی پیشکش اس قانون میں تبدیلی پیدا کرنے سے قاصر رہتے ہیں یہ وہ قانون ہے جو کائنات کے ہر شعبہ میں صحیح ثابت ہوتا ہے۔

جب تک کہ کرم کا قانون موجود اور برسرکار ہے ہر وجود پیدا ہوتا ہے۔ مرتا ہے اور پھر مختلف حالتوں میں اپنے اچھے برے اعمال کے ساتھ (دوبارہ) پیدا ہوتا رہے گا یہ مسلسل وجود پیدائش موت اور باربار پیدائش، سمسرا، یا تجسیم نو کے نام سے موسوم ہے سمسرا، زندگی یا وجود کے پورے دور (چکر) ماضی حال اور اور مستقبل کا احاطہ کرنے والا ہے ہمارے پیچھے (ماضی میں) گزشتہ زندگیوں کا ایک طویل منظر ہے اور ہمارے سامنے (مستقبل) جب تک کہ کرم کا قانون برسر عمل رہتا ہے، بے شمار زندگیوں کا امکان ہے تجسیم نو یا پیدائش باردگر میں انسان کسی حیوان، بھوت یا دیوتا کی شکل میں پیدا ہوسکتا ہے۔

ایک سوال جو ناگزیر طور پر اٹھتا ہے یہ ہے کہ اگر روح اور شخص (ذات) کا وجود نہیں ہے تو وہ کون ہے جو بار دگر جنم لیتا ہے؟ کیا وہ پہلے والا شخص ہی ہے (جو مرچکا ہے) یا کوئی اور؟ بدھ دھرم کا اس سوال کا روایتی جواب یہ ہے کہ وہ نیا پیدا ہونے والا شخص نہ تو وہ پہلے والا شخص ہے جو مرچکا ہے اور نہ کوئی دوسرا ہے ایک زندگی سے دوسری زندگی تک منتقل ہونے والی کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہ اس شخص کی پہلی زندگی کا ذاتی کرم ہے جس سے نئی زندگی وجود میں آتی ہے نئی زندگی گزشتہ زندگی کی طرح نہیں ہوتی۔ لیکن یہ نئی زندگی (پہلی زندگی سے) بالکلیہ مختلف بھی نہیں ہوتی اور اس کا سبب کرم کا قانون ہے یا سبب اور اثر کا قانون۔

## ۴۔ نروان (منزل مقصود)

کیا یہ تھکا دینے والا وجودی دور ، ایک کے بعد دوسری زندگی کا یہ چکر ہمیشہ جاری رہے گا؟ بدھا نے جواب دیا تھا نہیں (ایسا نہیں ہوگا) اس کا اولین مقصد ایسا راستہ تجویز کرنا تھا جس سے تجسیم نو یا پیدائش باردگر کا سلسلہ ختم کیا جاسکے ۔ یہ وہ درمیانی راہ ہے آٹھ اعمال پر مشتمل ہے ۔جس کی منزل مقصود نروان (مکمل نجات) ہے

نروان کے لغوی معنے ہیں ختم ہوجانا یا بجھ جانا جیسے آگ بجھ جاتی ہے ۔ یہ تشبیہ استعمال کرتے ہوئے بدھا نے کہا تھا کہ دنیا میں آگ لگی ہوئی ہے جو خواہشات کی روشن کی ہوئی اور بھڑکائی ہوئی ہے تجسم نو اس آگ کا ایک سے دوسرے تک سلگتے اور روشن ہوتے جانا ہی ہے ۔ اور اس سے ہی پیدائش بڑھاپے زوال صحت موت اور دکھ ، یاس فکر و پریشانی وغیرہ کی بہت سی آگیں جلتی رہتی ہیں ۔ نروان کے ساتھ زندگی ۔ اپنی انتہا اور اختتام کو پہونچ جاتی ہے ایک مفہوم میں یہ فنا ہے لیکن یہ ذات کا فنا ہونا نہیں ہے کیونکہ اناتا کے عقیدہ کے مطابق ذات کا تو وجود ہے ہی نہیں جسے فنا کرنا ضروری ہو بلکہ یہ تو ذات کے بارے میں فریب نفس کی فنا ہے اور اس کے ساتھ وہ سب کچھ بھی جو اس فریب کے گرد جمع ہے یا اس میں معاونت کرتا ہے زندگی کی پیاس خواہش نفس یا ہوس اور لالچ ، خود غرضی خواہشات اشتہائیں اور دکھوں کی ساری دوسری شکلیں فنا ہو جاتی ہیں ۔آگ بجھ گئی ہے کیونکہ اس کو جلتا رکھنے کے لئے کوئی ایندھن موجود نہیں رہا ۔

نروان لاشے محض نہیں ہے اسے پناہ کا محفوظ مقام ، ٹھنڈا غار ، سیلابوں کے درمیان جزیرہ ، پرامن اور بابرکت مقام ، آزادی اور نجات ، سلامتی سہولت اور آرام کا گھر ، دکھ کا اختتام ، اعلی ترین مسرت کہا جاتا ہے

نروان جنت یا ابدی سعادت کا اس دنیا وی زندگی میں تجربہ ہے یہ کوئی ایسی حالت نہیں جو مستقبل بعید میں حاصل ہونے والی ہو ۔ نہ یہ ایسی حالت ہے جسے صرف تھوڑے سے لوگ حاصل کرسکتے ہیں ۔ ہر شخص اس کے حصول کے قابل ہے اگرچہ بہت تھوڑے ہی لوگ (بلکہ شاید ہی کوئی ) اسے بھرپور طور پر اس زندگی میں

حاصل کر سکتے ہوں۔ بودھوں کی مقدس کتابوں میں رشیوں منیوں کی متعدد کہانیاں ملتی ہیں جنہوں نے نروان کے لامحدود امن و سکون اور مسرت کا تجربہ کیا تھا۔

بدھ مت رشیوں منیوں (باکمل ہستیوں) کو مرنے کے بعد میسر آنے والی جنت کے بارے میں بتاتا ہے اسے پری نروان کہا جاتا ہے چونکہ رشی منی میں خواہش کا کوئی شائبہ تک باقی نہیں رہ جاتا اس لئے اس کے دوبارہ پیدا ہونے کی ضرورت ختم ہوجاتی ہے اس مقدس ہستی رشی منی یا مکمل انسان کو کس کیفیت سے سابقہ پیش آتا ہے ہم یقین کے ساتھ اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتے انسانی ذہن اس کے تصور اور بیان سے قاصر ہے تاہم ایک مشہور بیان اسے ایسی حالت سے تعبیر کرتا ہے جہاں نہ کوئی ٹھوس ہے نہ رقیق و سیال نہ حرارت ہے نہ ہوا نہ یہ دنیا ہے نہ کوئی اور نہ سورج ہے نہ چاند نہ اٹھ کھڑا ہونا نہ گزر جانا (موت) نہ ہی ساکن کھڑے رہنا (یکساں غیر مبدل حالت) نہ پیدا ہونا نہ مرنا نہ جوہر (اصل الاشیاء) نہ نشو و نما نہ جوہر کے لئے کوئی بنیادی شے نروان کوئی ذاتی حالت نہیں ہے کہ بلکہ جنت کی ایک کیفیت ہے اور آخری بلند درجہ کی مسرت۔ بودھوں کا یہ بلند ترین مقصد ہے جس کی طرف "ہشتگانہ راہ" رہنمائی کرتی ہے۔

## ۵۔ تقدس کی راہ

اس شخص کو جو اعلیٰ درجہ کی ہشتگانہ راہ پر صبر کے ساتھ جما رہتا ہے اسے تقدس کے چار مقامات سے گزرنا پڑتا ہے جہاں وہ قدم بقدم ان دس سلاسل (بیڑیوں) سے نجات حاصل کرتا ہے جو لوگوں کو دکھ کی زندگی سے باندھے رکھتی ہیں۔

۱۔ پہلا مرحلہ وہ ہے جس میں کوئی شخص مکمل طور پر پہلی تین بیڑیوں سے آزاد ہوجاتا ہے۔

(الف) یہ غلط عقیدہ کہ وہ ایک حقیقی غیر مبدل روح رکھتا ہے

(ب) بدھا کے بارے میں شکوک و شبہات

(ج) ان رسوم کا عادی ہونا جن کو دکھوں سے نجات کا ذریعہ سمجھا جاتا ہے اور ساتھ ہی ۰ فوق البشری ذرائع پر انحصار کرتے ہوئے مختلف شکلوں میں منتر رسوم و آداب پرستش وغیرہ سے نجات پانا وہ شخص جس نے راہ کی پہلی منزل پالی ہو کبھی دوبارہ پیدا نہیں ہوسکتا سوائے اس کے کہ کسی دیوتا یا انسان کی شکل میں جنم لے اسے ہمیشہ کے لئے حیات کی ان ادنی شکلوں میں دوبارہ پیدائش سے آزادی مل جاتی ہے اسے " اسٹریم ونر " یا بہاؤ پر قابو یافتہ کہا جتا ہے

۲۔ دوسرا مرحلہ وہ ہے جس میں کوئی شخص اگلی دو بیڑیوں کی گرفت سے تقریبا آزاد ہوجاتا ہے اگرچہ مکمل طور پر نہیں ایسا شخص صرف ایک بار انسانی زندگی میں واپس آسکتا ہے کسی جنت میں ایک دیوتا کی حیثیت سے زندگی گزارنے کے بعد ۰ اسے ایک بار واپس آنے والا کہا جاتا ہے ۔

۳۔ تیسرا مرحلہ وہ ہے جس میں کوئی شخص چوتھی اور پانچویں (دو) بیڑیوں مطلقا آزاد ہوجاتا ہے ۔

(د) حسی لذت اندوزیاں اس میں ہر قابل حصول لذت کی خواہش شامل ہے خواہش نفس فطری شفقت جسمانی لذات سے جائز حدود میں استفادہ ۰ اور دوسری بہت سی ذہنی اور معاشرتی مسرتیں جنہیں عام طور پر مرغوب خیال کیا جاتا ہے ۔

(ہ) غصہ ۰ اس میں ہر قسم کا بغض و عناد شامل ہے جو کسی دوسرے کو اذیت رسانی کی خواہش تک لے جائے وہ شخص جس نے تیسری منزل طے کرلی ہے زمین پر کبھی دوبارہ پیدا نہیں ہو سکتا بلکہ بلند ترین جنت میں پہونچ جاتا ہے ۔ جہاں سے وہ نروان کا مقام پالیتا ہے اسے پلٹ کر نہ آنے والا کہا جاتا ہے

۴۔ چوتھی منزل جہاں کوئی شخص مکمل طور پر مندرجہ ذیل بقیہ پانچ بیڑیاں توڑ کر مکمل طور پر آزاد ہوجاتا ہے

(و) جسمانی مادی شکل میں ادنی درجہ کی جنتوں میں سے کسی میں زندگی گزارنے کی خواہش

(ز) جسمانی مادی شکل کے بغیر ایک دیوتا کی طرح بلند ترین جنتوں میں سے

کسی میں رہنے کی خواہش

(ح) غرور

(ط) اضطراب یا بے کلی

(ی) جہل یا علم کا فقدان

# ج۔ راہبانہ یا خانقاہی بدھ مت

وہ منزل جو بدھ مت نے متعین کی ہے وہ عام آدمی کی رسائی سے بہت دور ہے اور ہشتگانہ راہ کے اصولوں پر عام لوگوں کا عمل کرنا بہت ہی مشکل کام ہے ایسا کرنے کے لئے روز مرہ کی زندگی کے ہنگاموں سے مکمل علیحدگی ضروری ہے یہ سب کرنے کے لئے ضروری ہے کہ دنیا کی ساری چیزوں سے تعلقات ترک کر لئے جائیں اور وہ سارے انسانی تعلقات بھی منقطع ہوں جو لوگوں کو گزرتے ہوئے مظاہرات اور واقعات سے وابستہ کئے رہتے ہیں اس انداز کی تو تھوڑے ہی لوگ سازگاری کر سکتے ہیں اس لئے ابتدائی زمانہ میں ایک خانقاہی (راہبانہ) نظام قائم ہو گیا تھا۔

اگرچہ بودھوں کی ایک بہت بڑی اکثریت نیم یا غیر راہب (مذہب سے معمولی واقفیت رکھنے والے) ہیں لیکن ان میں پورے راہب یا مکمل سنیاسی بھی ہیں جو خیال کیا جاتا ہے کہ اس کی معیاری تعلیمات پر پوری طرح عامل ہیں تھیرا وڈا بودھ ملکوں میں بدھ سنیاسی آسانی سے پہچانے جا سکتے ہیں وہ اپنا سر منڈاتے ہیں اور زرد لباس پہنتے ہیں وہ یا تو تنہا رہتے ہیں یا دنیا بھر میں پھیلی ہوئی بودھ خانقاہوں میں سے کسی میں مقیم رہتے ہیں ایک سنیاسی سے انتہائی سادہ زندگی بسر کرنے کی توقع کی جاتی ہے جس کے پاس نہ کوئی سامان ہوتا ہے نہ روپیہ پیسہ، یہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ صرف بھیک مانگ کر اپنا پیٹ بھرتا ہے۔ اسی بنا پر اسے بھکشو (بھکو) یا بھیک مانگنے والا فقیر کہتے ہیں۔

بھکو کو بہت ہی سادہ زندگی بسر کرنی ہوتی ہے اس کے پاس سامان ضرورت انتہائی کم ہونا چاہئے ضابطہ کی رو سے تو اسے صرف آٹھ چیزوں رکھنے کا حق ہے اپنے

لباس کے تین مختلف اجزا۔ ایک پیٹی (کمر پٹکا یا کمر کے گرد لپیٹنے کی ڈوری) ایک کاسہ گدائی پانی چھانتے کے لئے ایک چھنا (تاکہ جاندار کیڑے مکوڑے پانی کے ساتھ پیٹ میں نہ چلے جائیں) سر مونڈنے کے لئے ایک اسرا اور (پھٹے) کپڑوں کی مرمت کے لئے سوئی (تاگا)

سنیاسیوں کو کھانا کھانے کی اجازت سورج نکلنے کے بعد سے دوپہر تک ہی ہے ان کی غذا عام طور پر نباتات (ساگ سبزی) پر مشتمل ہوتی ہے اور بھیک میں ملنے والا کھانا یہ ضرورت پوری کرتا ہے ان کے کاسہ گدائی میں جو کچھ ہوتا ہے اس میں انہیں انتخا ب کی آزادی نہیں ہے بلکہ جو کچھ مل جائے کھالیتے ہیں جانوروں کا گوشت ہو تو اس سے بھی پرہیز نہیں انہیں مزیدار کھانوں کی خواہش نہیں کرنی چاہئے بلکہ صرف بقاء حیات کے لئے کھالینا کافی ہے۔

تھیراوڈا ممالک میں سنیاسی متاہل زندگی سے گریز کرتے ہیں لیکن کوریا اور جاپان میں بعض بودھ فرقے اپنے سنیاسیوں کو شادی کرنے کی اجازت دیتے ہیں

تھائی لینڈ اور برما میں تقریبا سب ہی مرد اپنی زندگی کے کم از کم چند ہفتے کسی خانقاہ میں راہب کی حیثیت سے ضرور گزارتے ہیں وہ وقت ان کی تعلیم و تربیت کی مدت میں شمار ہوتا ہے جس کے لئے حکومت سارے انتظام کرتی ہے۔ تقریبا یہی سب شرکاء اس کے بعد اپنی غیر راہبانہ زندگی میں دوبارہ داخل ہوجاتے ہیں اگرچہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ ان میں سے بعض بقیہ زندگی راہب کی حیثیت سے خانقاہ میں گزارتے ہیں۔

بودھ سنیاسی گروہ بنا کر رہتے ہیں مہینے میں دو بار یہ اعتراف گناہ کے لئے ایک جگہ جمع ہوتے ہیں اس مجلس میں راہبانہ زندگی کے دوسو ستائس (۲۲۷) قاعدے اور ضابطے پڑھ کر سنائے جاتے ہیں اس گروہ میں سے جس کسی نے ضابطہ کی خلاف ورزی کی ہو وہ اس کا اعتراف کرتا ہے اور اپنے گروہ کی طرف سے اس کی گناہ کی معافی کا اعلان ہوتا ہے۔

ایک بودھ راہب سے توقع کی جاتی ہے کہ وہ اپنا وقت مطالعہ اور مراقبہ میں اور مقدس احکام اور بیانات کی تلاوت میں صرف کرے گا اور بعض دوسرے راہب اگر خود نہ پڑھ سکیں تو ان احکام اور بیانات کو دوسروں سے سننے میں مصروف رہیں گے۔

اس کے فرائض میں تبلیغ خصوصا ایام السبت اور دوسرے خصوصی مواقع پر میت کی تدفین کے موقع پر رسوم کی نگرانی بعض دوسرے رسوم بجالانے اور بچوں اور نوجوانوں کی تعلیم کے لئے سرگرمی شامل ہے۔ وہ کسی شادی سے پہلے منتر پڑھنے کا فریضہ بھی انجام دے سکتا ہے لیکن اس کا مخصوص کام جہاں تک نیم راہبوں کا تعلق ہے بودھ طرز زندگی کا نمونہ پیش کرنا اور نروان کے راستہ کی نشان دہی کرنا ہے۔

بودھ راہب اپنے لئے مذہبی پیشوائی کے حقوق پر دعویدار نہیں ہوتے ان کے گروہ میں برادریاں، جتھے یا منڈلیاں ہیں بدھا کے زیادہ سنجیدہ اور اس سے گہرا (قلبی) لگاؤ رکھنے والے پیروں کے دو خاص مقصد ہوتے ہیں دل کی پوری آمادگی کے ساتھ راہ ہشتگارنہ پر چلنے سے لگاو اور بدھا کی تعلیمات کو ساری مخلوقات کے بھلے کی غرض سے پھیلانے کے لے زوردار سعی و جہد۔

## د۔ بودھ مت کی توسیع

گوتم بدھ کی زندگی میں اور اس کے مرنے کے بعد بدھ مت ہندوستان بھر میں پھیل گیا۔ ابتداہی سے بدھ مت کا کردار تبلیغی تھا اور بدھا اپنے چیلوں کو یہ کہہ کر تبلیغ کے لئے روانہ کیا کرتا تھا۔

اے بھکوؤ۔ جاؤ اور ایک بڑی تعداد کے فائدے کے لئے گھومتے پھرو دنیا پر ترس کھاتے ہوئے اور دیوتاؤں اور انسانوں کی بھلائی کے لئے، تم میں سے کوئی دو بھی ایک راہ پر نہ جائیں اے بھکوؤ اس نظریہ اور عقیدہ کی تبلیغ کرو جو ابتدا، درمیان اور آخر میں اپنی روح اور لفظ کے اعتبار سے یکساں جلیل القدر ہے تقدس اور پاکیزگی کی ایک عملی زندگی کا اعلان کرو۔"

پرجوش مبلغوں کی مسلسل انتھک کوششوں کے نتیجے میں یہ مذہب دور دور پھیل گیا۔

بہت سے اعلیٰ اور ادنیٰ لوگ بدھ مت کے حلقہ میں داخل ہوگئے سب سے

زیادہ حیرت انگیز واقعہ تو ہندوستان کے عظیم شہنشاہ اشوک کا بدھ مت اختیار کرنا تھا جس نے ۲٦۹ سے ۲۳۷ ق م میں ہندستان پر حکومت کی اسے خونریزی سے شدید نفرت اور اپنے اس فعل پر رنج و پشیمانی کا ایسا تسلط ہوا کہ اسے بدھ مت میں ہی سکون میسر آیا۔ وہ پہلے تو نیم راہب بنا لیکن بعد میں سنیاسی کی زندگی اختیار کرلی اس نے اپنی سلطنت کے دھرم کو بدھ مت کے اصولوں پر قائم کیا۔

اپنے دور حکومت میں اشوک نے مختلف ملکوں میں اپنے مبلغ ، نہ صرف ہندوستان سے قریب کے ممالک بلکہ مصر شمالی افریقہ شام اور مقدونیہ (یونان) تک بھیجے ان مبلغوں نے اس مذہب کی تبلیغ کی جسے آج ہنا یانا یا تھیراوڈا بدھ مت کہا جاتا ہے اور یہ سری لنکا برما اور تھائی لینڈ میں اچھی طرح اپنی جڑیں جما چکا ہے۔ مرور ایام کے ساتھ بہر حال بدھ مت کی ایک زیادہ سہولت پسند اور آزاد خیالی پر مبنی شکل ظہور میں آگئی۔ اس کی ابتدا کا پتہ بدھا کی مت کے تقریبا دو سو برس بعد کے زمانہ میں چلتا ہے لیکن ہ پوری طرح پھلا پھولا پہلی صدی عیسوی میں مذہب کی یہ شکل تھی جو شمالی ممالک چین کوریا اور جاپان میں پھیلی جہاں اس نے مضبوطی سے جڑ پکڑلی۔

ایک مقبول عوام کہانی کے مطابق ایک چین شہنشاہ نے جس کا عہد ٦۵ عیسوی کے لگ بھگ ہے خواب میں دیکھا کہ بدھا کی ایک طلائی مورتی مغرب سے نمودار ہوئی۔ اس لئے اس نے ہمالیہ کے اس طرف اپنے قاصد بھیجے کہ اس کی خواب کی تصدیق ہو سکے کہا جاتا ہے ہ یہ قاصد اپنے ساتھ بدھا کی تعلیمات لے کر واپس ہوئے یہ ممکن ہے کہ اس ابتدائی دور میں بدھ مت کے مبلغ سنیاسی پہاڑی دوروں سے ہو کر شمال کی طرف بڑھتے ہوں ہمیں ایسے دو زائرین کے حالات سفر کے ریکارڈ ملے ہیں ان میں سے ایک فاہیان ۳۹۹ عیسوی میں چین سے روانہ ہوا اور وسط ایشیا میں سخت پریشانیاں اور مصیبتیں جھیلتا ہوا ہندوستان پہنچا اور پندرہ سال یہاں قیام کیا اس نے ہندوستان اور اور اس کے باشندوں نے ایک عینی مشاہدہ پر مبنی حال مرتب کیا جسے اب بھی مورخین پڑھتے ہیں دوسرا زائر ہوان سانگ ٦۲۹ ، میں چین سے روانہ ہوا۔ صحراء گوبلی کو طے کرکے ہندوستان پہنچا جہاں اس نے سولہ سال بدھ مت کے گہرے مطالعہ

میں گزارے وہ بہت سی کتابیں اور قلمی نسخے لے کر چین واپس گیا۔ بعد کے زمانے میں اس نے اپنے شاگردوں کی مدد سے بودھ ادب کا چینی زبان میں ترجمہ کیا، کہا جاتا ہے کہ ایک ہزار سے زائد کتابوں کا ترجمہ کیا گیا تھا

چین سے بدھ مت کوریا اور جاپان میں جاکر پھیلا جاپان بدھ مت کا ایک عظیم اور مستحکم مرکز ہے ساتویں صدی عیسوی میں جاپان کے ایک عظیم شہزادہ شوٹوکو نے بدھ مت اختیار کرلیا اور جاپانیوں نے اسے چینی کلچر کے ساتھ قبول کیا۔ جاپان میں بدھ مت ایک بہت ہی ترقی یافتہ مذہب کی حیثیت سے ہندوستان اور چین کی عظیم تہذیبوں سے مالامال پہنچا اغلبا اس کی بدولت ہی بدھ مت نے لوگوں کی زندگیوں پر بہت وسیع اثرات مرتب کئے جاپان میں چین سے کہیں زیادہ اس نے لوگوں کی زندگی میں مقام پایا آج جاپان میں بدھ مت ایک زبردست قوت ہے۔

بدھ مت تبت میں بھی داخل ہوگیا اور منتشر خانقاہوں میں موجود رہا۔ لیکن ۷۵۰ عیسوی میں پدما سمبھا نامی ایک ہندوستانی بودھ سنیاسی پہاڑوں کو پار کرکے تبت پہنچا اور بدھ مت کی ایک بالکل مختلف اور عجب و غریب شکل کا پرچار کیا جسے تانترک دھرم کہا جاتا ہے یہ مہایانا بدھ مت ہندومت سے ماخوذ بعض ساحرانہ اور صوفیانہ نظریات و عقائد اور تبت میں چلے آرہے قدیم مذہبی اعمال کا ملغوبہ ہے تانترک دھرم میں دعائیں رسمی رقص۔ شیطانوں اور بھوتوں کا اتار اور جادوی منتر شامل ہیں۔

## ۵۔ بودھ صحائف

بدھ مت کے صحیفے بھی اسی طرح لکھے گئے تھے جیسے کہ عہدنامہ جدید ضبط تحریر میں آیا۔ گوتم کے پیروؤں کی سب سے پہلی کوشش یہ ہوتی تھی کہ وہ اپنے گرو کے الفاظ ٹھیک ٹھیک لکھ لیں اور وہ قوانین بھی۔ جو اس نے خانقاہی (راہبانہ) زندگی کے لئے تجویز کئے تھے۔ اور دوسرے درجہ میں نمایاں اہل علم (اسکالرز) کے ذریعہ اس کی تعلیمات کی تعبیرات جمع کرنا تھا۔ ان سب سے مل کر تھیراواڈا صحائف وجود میں آئے

جنہیں بزرگوں کی درسگاہ کے قانون کے نام سے جانا جاتا ہے اور ان کے بارے میں خیال کیا جاتا ہے کہ یہ بدھ مت کی زیادہ مستند اور قدامت پر مبنی روایات ہیں۔

بعد کے ادوار میں مختلف ملکوں میں بودھ فرقوں نے مقدس کتابیں اپنے طور پر جمع کیں اور پہلے کے متون میں اضافہ کیا اس میں زیادہ تر آزاد خیال اور وسیع النظر روایات اور کہانیاں رزمیے اور نظمیں نیز عقائد پر مبنی تعلیمات شامل ہیں ان کو مہایانا صحائف یا عظیم تر ذریعہ اظہار کیا جائے گا۔

## ۱۔ تھیرو وڈا صحائف

بدھ مت کے متون کے اولین مکمل مجموعے ہم تک تھیراوڈا قانون ( صحائف کی مسلمہ فہرست مضامین ) میں پہنچے ہیں جو برما کموڈیا، لاوس شری لنکا۔ اور تھائی لینڈ کے تسلیم شدہ صحائف ہیں۔

یہ صحائف جو پالی زبان میں ہیں ان کے بارے میں خیال کیا جاتا ہے کہ یہ شری لنکا میں پہلی صدی قبل مسیح میں جمع کئے گئے تھے۔ اگرچہ یہ ان زبانی روایات پر مبنی ہیں جو بودھ مبلغوں کے ذریعہ دو صدی پہلے وہاں پہنچی تھی یہ روایات گوتم بدھ کی موت کے سوسال بعد تک ضبط تحریر میں نہیں آسکی تھیں اس مسلمہ مجموعہ صحائف کو تری پی ٹاکا (تین ٹوکریاں) کہا جاتا ہے کیونکہ یہ تین مختلف متون کے مجموعوں پر مشتمل ہے یہ مندرجہ ذیل ہیں۔

(الف) ونایا پٹا کا ( نظم و ضبط کی ٹوکری ) جس میں پانچ کتابیں ہیں اور راہبوں اور راہباؤں کی زندگیوں کے لئے تفصیلی ہدایات پر مشتمل ہیں۔

(ب) ستا پٹا کا (تقاریر اور مکالمات کی ٹوکری) جس میں بدھا کی جمع کردہ تقاریر اور مکالمات ہیں اور ساتھ ہی مختصر اقوال بھی ہیں اور اس کی ساری تعلیمات اس میں شامل ہیں۔

(ج) ابھی دھما پٹا کا ( مابعد الطبیعاتی ٹوکری ) جو بعد میں آنے والے علماء کی

نظریات، عقائد، اور اخلاقیات پر مبنی تحریروں پر مشتمل ہے۔

ان پتاکاؤں میں سے ہر ایک مزید الگ کتابوں میں منقسم ہے ابھی دھما پتاکا کو راہب خاص طور پر استعمال کرتے ہیں۔ ستا پتا سب سے زیادہ پسندیدہ اور بہت وسیع پیمانے پر پڑھی جانے والی تھیرواڈا کے متون پر مشتمل ہے۔ اس میں دھما پدا یا نیکی کا راستہ بھی شامل ہے جو نظموں کا مجموعہ ہے اور شاید بدھ دھرم کے مقدس متون میں سب سے زیادہ جانی پہچانی کتاب ہے۔

## ۲۔ مہایانا صحائف

مہایانا ممالک کے اولین صحائف شمالی ہند سے آئے ہیں وہ پہلی اور آٹھویں صدی عیسوی (۱۰۰ ۔ ۸۰۰) کے درمیان سنسکرت میں لکھے گئے تھے مثلاً چینی، تبتی، نیپالی، کوریائی کی طرح اور جاپانی تاہم تھیراوڈا صحائف کی طرح یہ تین خاص شقوں میں منقسم ہیں

(الف) ونایا، مذہبی نظام کے لئے قواعد

(ب) سوتر، تقاریر اور مکالمے کم و بیش تھیراوڈا ستا پتاکا سے مشابہ

(ج) شاستر، فلسفیانہ مباحث

لیکن یہ مہایانا کتب تیزی سے ارتقا کرتی ہوئی بہت زیادہ مختلف مجموعوں میں تبدیل ہوگئیں اور اس میں زیادہ افسانے اور عوام پسند نوعیت کی تصانیف بھی شامل ہوگئیں۔ ان میں سب سے زیادہ شوق سے پڑھی جانے والی ہے للتا وستارا، ایک بہت واضح اور تفصیلی کتاب، مستقبل میں آنے والی بودھی (ستوا کا) اور سدھرما پندار یکا یا "حیرت انگیز قانون کا کنول" ہیں جو بودھی ستوا کی نمائندگی کو تقریباً قادر مطلق خدا کی نمائندگی جیسا بتاتی معلوم ہوتی ہے جو اس پوری کائنات کو کنٹرول کررہا ہے۔

# و۔ خاص بودھ گروہ

## ۱۔ بدھ مت تھیراوڈا ممالک میں

گوتم بدھ کا نظریہ یا عقیدہ جنوبی ممالک سری لنکا برما اور تھائی لینڈ میں ایک معیار (آدرش) رہا ہے اسے تھیراوڈا ( یاہنایانا) بدھ مت کہتے ہیں۔

تاہم ان ممالک نیز دیگر ممالک میں عام لوگوں میں بدھ مت کی تعلیمات دوسرے مذہبی عقائد اور اعمال کے ساتھ خلط ملط ہوگئی ہیں۔

## ۲۔ مہایانا بدھ مت

بدھا کی موت کے دو سو برس بعد اس کے جیلوں کے ایک گروہ کو بدھا کی تعلیمات کی تعبیر و ترجمانی کے معاملہ میں دوسروں سے اختلاف پیدا ہوا انہوں نے ایک ایسے نظریے اور عقیدہ کا پرچار کیا جو کم متشددانہ اور عام لوگوں کی ضروریات سے زیادہ مطابقت رکھنے والا تھا یہ سہولت پسندانہ تحریک شاید بدھ مت کی ایک نئی شکل کی ابتدائی صورت تھی جو پہلی صدی عیسوی میں پھلی پھولی اور پختگی کو پہنچی جیسا کہ ہم دیکھ چکے ہیں۔ بدھ مت کی اس شکل کا نام مہایانا یا عظیم تر ذریعہ اظہار و بیان پڑگیا۔ یہ ایشیا کے شمال ممالک چین کوریا اور جاپان کا مذہب ہے۔

مہایانیوں نے تعلیم دی کہ عقیدہ و ایمان اور دینداری ہی کسی شخص کے بدھ مت کا پیرو ہونے اور اعلیٰ ترین روحانی مقاصد کے حصول کے لئے کافی ہیں۔ سخت قسم کی ریاضتیں اور علمی مہمات سر کرنا مطلقاً ضروری نہیں اس طرح شمالی ممالک میں صرف عقیدہ اور ایمان کے ذریعہ نجات مہایانا بدھ مت کی تعلیمات کے ایک خاص شق تھے۔

تھیراوڈا بدھ مت میں مقصد یہ قرار دیا گیا تھا کہ ہر شخص کو نروان حاصل کرنا

چاہئے لیکن مہایانا بدھ مت کو ماننے والا ایک درد مند دل و الا انسان ہوتا ہے جو یہ عہد کرتا ہے کہ وہ خود اعلیٰ ترین اور مکمل تابانی اس لئے حاصل کرے گا کہ سارے دوسرے انسانوں کی جن تک اس کی رسائی ممکن ہو نجات حاصل کرنے میں مدد کرسکے وہ نروان کے حصول کو اس لئے ملتوی رکھتا ہے کہ اپنی خوبی ان لوگوں کی طرف منتقل کردے جو دعاؤں میں اس کے ساتھ شریک ہوتے ہیں ایک بدھی ستوا خود کو دوسروں کی خدمت کے لئے وقف کردیتا ہے اور ان کی خاطر کوئی بھی تکلیف برداشت کرنے کے لئے آمادہ رہتا ہے بہت زیادہ محنت کرکے اور تکلیفیں اٹھا کر وہ درجہ کمال کو پہنچتا ہے جو اسے بدھا بن جانے کی صلاحیت عطا کرتا ہے اور اس مقام (پوزیشن) کو حاصل کرنے کے بعد وہ دوسروں کو حیرت انگیز برکات عطا کرتا ہے مہایانی یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ ہر ایک شخص بدھی ستوا بن سکتا ہے اور اس طرح بدھا کا مقام حاصل کرسکتا ہے۔

مہایانا ممالک میں بدھ مت کے پیرو بہت سے ان مخصوص اور عظیم بدھی ستواؤں اور بدھاؤں پر ایمان رکھتے ہیں جو اپنی حاصل کردہ خوبی دوسروں میں منتقل کرکے انہیں بچا سکتے ہیں یہ وہ بدھا نہیں ہیں جو در حقیقت اپنا کوئی وجود رکھتے تھے اور وہ بعض پہلوؤں سے صرف ایک ہی بدھا حقیقت کے مظاہر ہیں جن کا گوتم بدھ خود ایک مظہر تھا ان عظیم بدھاؤں کے بارے میں لوگوں کا ایمان ہے کہ وہ مختلف جنتوں میں دیوتاؤں اور ولیوں کے گروہوں میں تخت نشین ہیں جاپان میں دیرو کانا عظیم بدھا ہے لیکن چین میں امیتابھ بدھا زیادہ سربلند ہے امیتابھ بدھا کا مفہوم ہے لامحدود نور والا بدھا بعض لوگ کہتے ہیں۔ کہ وہ کبھی ایک بودھ راہب تھا جس نے اپنے لئے بدھا بننے کے اعزاز کو اس وقت تک کے لئے مسترد کردیا جب تک کہ اسے اپنی حاصل کردہ خوبی دوسروں کو منتقل کرنے نہ دی جائے اگرچہ امیتابھ گوتم بدھ کی طرح کوئی واقعی تاریخی شخصیت نہ تھا مگر اسے ایک بہت جلیل القدر شفیع یا نجات دہندہ تسلیم کیا جاتا ہے اس کی خاص خوبی اور نیکی رحم دلی اور محبت ہے اور اس کے بارے میں لوگوں کو یقین ہے کہ وہ ایک جنت میں رہتا ہے جسے "عظیم مغربی فردوس" یا پاک سرزمین کہا جاتا ہے

سارے ہی اچھے بودھ وہ راہب ہوں یا نیم راہب اس جنت میں جانے کی توقع کر سکتے ہیں قدیم کتب میں سے ایک میں اس جنت کو ایسی جگہ سے تعبیر کیا گیا ہے جو روشنی کی ضیابار کرنوں اور بے بہا درخشاں جواہر سے گھری ہوئی ہے ہر سمت میں ہوا ہم آہنگ نغموں سے گونجتی ہے آسمان بھی روشنی سے منور ہے جنت کے بڑے بڑے پرند ادھر ادھر محو پرواز ہیں بعض وجود وہاں ایسے بھی ہیں جو بدھا کی تعریف کے گن گا رہے ہیں جبکہ بعض دوسرے بڑی متانت سے مراقبہ میں مصروف ہیں امیتابھ بدھا۔ تزک و احتشام کے پورے اہتمام کے ساتھ اپنے ولیوں میں گھرا ہوا۔ سونے کے ایک پہاڑ کی طرح ایک کنول والی نشست پر بیٹھا ہوا ہے۔

اس جنت میں داخل ہونے کے لئے صرف امیتابھا بدھا پر ایمان ضروری ہے یا صرف اس کا نام جپنے کا عمل بھی اس کے لئے کافی ہوسکتا ہے ایمان کا مطلب ہے کہ اپنے خود مکتفی ہونے اور اپنی ذات پر اعتماد کو ترک کر کے امیتابھا کے فضل و کرم پر اعتماد کیا جائے مہایانا عقیدہ اس ایمان کو ان الفاظ میں ادا کرتا ہے۔

میں اس پر ارفع ترین وجود کی حیثیت سے ایمان رکھتا ہوں۔ انسانوں کی مصیبت اور ان کے دکھوں کے باعث امیتابھا بدھا مجسم ہو کر انسانوں کو بچانے کے لئے زمین پر آیا اور تکلیف اور دکھ اٹھا کر انسانوں کے لئے اس کی محبت کی بارش میرے اور دنیا کے لئے (نجات کی) امید ہوسکتی ہے اس نے انسانوں کی شکل اختیار کی تاکہ وہ انسانیت کا نجات دہندہ بن سکے اور اس کے سوا کوئی اس معاملہ میں مدد گار ثابت نہیں ہوسکتا وہ ہمہ وقت سب پر نظر رکھتا ہے جو اس کی اعانت پر اعتماد کرتے ہیں وہ ان کی مدد کرتا ہے۔

مہایانا بدھ مت میں سب کے لئے امید کا سامان ہے اور شمالی ایشیا کے باشندوں پر اس کا بہت گہرا اثر ہے۔ دعا تقدیس اور عبادت مہایانا دینداری اور ریاضت میں سب سے زیادہ قوی عنصر ہے۔ مہایانی گوتم کا احترام ایک عظیم معلم اور رہنما کی حیثیت سے کرتے ہیں لیکن وہ امیتابھا اور دوسری بدھاؤں کی پوجا مہربان نجات دہندوں کی حیثیت سے کرتے ہیں۔ ایک دیوی جس کا نام کوان ین ہے رحمدلی اور

محبت کے تصور کو شخصی شکل عطا کرتی ہے وہ رحم دلی کی دیوی ہے جو ایمان لانے والوں کی رہنمائی ارض موعود (بدھا جنت) کی طرف کرتی ہے کبھی کبھی اسے عیسائیوں کے کیتھ لک (قدامت پسند) فرقے کے دیوی میڈونا سے تشبیہ دی جاتی ہے مہایانا اس کی پوجا اور عزت و احترام امیتابھا کے برابر کرنے لگے ہیں۔ مہایاناوں کی خانقاہوں اور گرجا گھروں میں اس دیوی کے مجسمے رکھے جاتے ہیں۔

## ۳۔ زین بدھ مت

جبکہ بدھ مت شمالی ممالک کی طرف وسیع ہورہا تھا تو وہ بہت سے فرقوں میں تقسیم ہوگیا ان فرقوں میں سے ایک زین بدھ مت بھی ہے جو چین میں شروع ہوا اور جاپان جا کر پھیل گیا۔ زین بدھ مت جاپان کے باہر بھی بہت سے ملکوں پر اثر انداز ہوا اور بدھ مت کی یہ شکل مغرب میں کسی دوسرے ملک سے زیادہ معروف ہے

ایک مذہبی روایت کے مطابق گوتم بدھ کا ایک چیلا ایک سنہرے پھول کا تحفہ لے کر اس کے پاس آیا اور اس سے اپنی تعلیمات کے راز سربستہ کو بیان کرنے کی درخواست کی گوتم نے وہ پھول اس سے لے لیا۔ اسے اونچا اٹھائے رکھا اور مرتکز توجہ اور خاموشی کے ساتھ اس پر نظریں جمائے رہا۔ اپنے اس فعل سے اس نے یہ بات واضح کی کہ اس کی تعلیم کا راز الفاظ میں نہیں بلکہ خود پھول پر غور کرنے کے عمل میں پوشیدہ ہے زین عقیدہ کے بارے میں لوگوں کا ایمان ہے کہ وہ اس مخفی عمل سے ظہور میں آیا ہے اور جاپانی زبان میں لفظ زین " کا مفہوم ہے غور و فکر، زین کا مقصود منتہا ہے بصیرت یا روشنی اسی طرح کی بصیرت اور روشنی جیسی گوتم بدھ کو گیان ورکش کے نیچے حاصل ہوئی تھیں زین یہ سبق دیتا ہے کہ لوگ غور فکر اور گیان دھیان سے روشنی پاسکتے ہیں۔

# ۴۔ تھائی لینڈ میں جدید بودھ تحریکیں

## (الف) مراقبہ کے عمل کا احیاء

بیسویں صدی کی پانچویں دہائی کے آخری حصہ میں تھائی لینڈ میں مراقبہ کے احیاء کے لئے ایک تحریک شروع ہوئی اور ۱۹۷۰ تک پورے ملک میں سیکڑوں مراقبی مراکز وجود میں آگئے ۔ مراقبے دو مختلف انداز کے ہوتے ہیں ۔ پہلا مراقبہ بغرض ارتکاز، جس کا مطلب ہوتا ہے کامل سکون اور دوسرا مراقبہ بغرض حصول بصیرت ہوتا ہے اور اس کا منتہائے مقصود نروان (نجات) ہے ۔

راہب اور غیر راہب دونوں ان مراقبی مراکز سے استفادہ کرتے ہیں جو بیشتر مندروں کے احاطوں کے اندر ہوتے ہیں ۔ مراقبہ کے معلم و مربی، جن میں سے بعض خاصے مشہور ہیں، ان مراکز میں مراقبہ کے بارے میں ہدایات دیتے ہیں ۔ بعض لوگ یہ تعلیم (اپنا دن کا کام ختم کرلینے کے بعد) شام کے وقت حاصل کرلیتے ہیں جس کے سہارے وہ زندگی کے مشکل کاموں کا تخلیقی انداز سے مقابلہ کرنے کے قابل ہوجاتے ہیں ۔ بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ مراقبہ بدھ مت کے اعمال کا حقیقی مرکز ہے ۔

## (ب) تعلیم و تربیت

گذشتہ ساٹھ سال سے راہبوں کے لئے تعلیم کا دوازدہ سالہ نصاب بڑی حد تک غیر متغیر رہا ہے ۔ وہ بڑی حد تک بدھا اور اس کے چیلوں کی زندگی کے مطالعات، خانقاہی نظم و ضبط، اخلاقیات اور ضرب الامثال صحائف اور ان کی تعبیرات اور وہ پالی زبان جس میں وہ صحیفے اور ان کی تفسیریں لکھی گئی ہیں، پر مشتمل ہوتا ہے ۔ بہت سے منتر حفظ کر لئے جاتے ہیں ۔ یہ کورسوں کے پروگرام اب غیر راہبوں اور نیم راہبوں کے لئے بھی منعقد کئے جاتے ہیں ۔

جدید دور کی تعلیم کا ارتقاء اور باہر سے آنے والی فکر کے ہجوم کے باعث راہبوں کے نصاب میں، اب سب کے لئے دنیاوی (سیکولر) مضامین کا اضافہ کردیا گیا ہے۔ ہائی اسکول کی سطح پر، اور بودھوں کے لئے دو یونیورسٹیوں میں بھی ہے۔

# ز۔ عبادت کے طریقے

بودھوں کا معیاری طریقہ یہ ہے کہ اپنی کوششوں سے، بغیر کسی مافوق الفطری نجات دہندہ کی اعانت کے، خود ہی نجات حاصل کی جائے۔ ذاتی برتاؤ کی طرف توجہ اور صحیح انداز فکر بودھوں کی زندگی میں اولیں مقام پاتے ہیں۔ یہ بدھ مت کی خانقاہوں کے بیان میں واضح طور پر نظر آتا ہے۔

لیکن مہایانا اور تھیرا وڈا دونوں ممالک میں لوگ بدھاؤں کی معاونت پر اعتماد کرتے ہیں اور مندروں میں ان کی توقیر کی جاتی ہے۔ تحائف، بدھا اور اس کے راہبوں کو پیش کئے جاتے ہیں تھیرواڈا ممالک عام بدھ بدھا کو انسان سے بلند تر نہیں شمار کرتا ہے۔ اس کا ایمان ہے کہ بدھا دیوتی دیو! یا "خدا بالائے خدا" ہے۔ جو زندہ ہے، جانتا ہے اور محبت کرتا ہے اور ساری تعریفوں اور عزت و احترام کا مستحق ہے۔ اس طرح بودھ اپنی تعلیمات کو دوسرے مذاہب کی طرح ایک مذہب بنا کر پیش کرتے ہیں۔ بدھا کی عبادت میں وہ زندگی کے سربستہ راز پر اپنی حیرت کا اظہار کرتے ہیں اور اس میں انہیں وہ (ذات) یا (شخص) مقتدر نظر آتا ہے جس پر وہ اعتماد کرسکتے ہیں۔

سختی سے اپنے عقیدہ پر قائم (تقلید پسند) بدھ مت پیرو چاہے وہ بدھا کو دنیا کے ہر دور کا عظیم ترین انسان اور انسانوں اور دیوتاؤں کا سب سے زیادہ بصیرت کا مالک استاد تصور کرے۔ تاہم وہ ساتھ ہی اسے انسان بھی جانتا ہے جو کبھی زندہ تھا اور اب نہیں ہے۔

# ۱۔ تعوذ کے کلمات

بدھ مت کی عبادت کا ہر عمل، بدھا کے لئے اظہار عقیدت کے تعریفی کلمات کی خواندگی یا نغمہ سرائی سے شروع ہوتا ہے:

تعریف اسی کے لئے ہے، بابرکت ذات، اعلی و افضل، پوری طرح باخبر ذات، اس کے فورا بعد تین تعوذ (پناہ طلب کرنے والے کلمات) ادا کئے جاتے ہیں:

میں بدھا کی ذات کی طرف پناہ کے لئے رجوع کرتا ہوں، میں عقیدہ کی طرف اپنی پناہ گاہ کے طور پر رجوع کرتا ہوں، میں راہبوں کی برادری سے نباہ کے لئے رجوع کرتا ہوں۔ اس کے فورا بعد پانچ احکامات کہے جاتے ہیں۔ یہ فرامین و احکام وہ کم سے کم ہیں جن کی پابندی کی ایک بدھ سے توقع کی جاتی ہے فی الواقع وہ احکامات نہیں ہیں بلکہ ہر شخص کے عزم کو ظاہر کرنے والے کلمات ہیں، عبادت گزاران مقولوں کو خود اپنے طور پر ادا کرسکتا ہے یا وہ اس کام میں راہب سے اعانت طلب کرسکتا ہے۔ دوسری صورت میں راہب کے ان کلمات کی ادائیگی کے ساتھ خود ان کو دہراتا ہے۔ یہ اقوال مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ میں جان کے ضیاع سے پرہیز کرنے کی پابندی کا عہد کرتا ہوں۔

۲۔ میں اس قول کی پابندی کا عہد کرتا ہوں کہ وہ چیزیں نہ لوں جو مجھے دی نہیں گئی ہیں۔

۳۔ میں جنسی بے راہ روی سے محترز رہنے کے قول کی پابندی کا عہد کرتا ہوں

۴۔ میں غلط بیانی سے پرہیز والے قول کی پابندی کرنے کا عہد کرتا ہوں۔

۵۔ میں کشید کی ہوئی اور خمیر اٹھائی ہوئی اشیاء سے حاصل کردہ شرابوں سے پرہیز کرنے کی عہد کرتا ہوں۔

# ۲۔ نذریں گزارنا

عبادت گزار عبادت کی ہر جگہ پر نذریں پیش کرتے ہیں۔ یہ مختلف قسم کی ہوتی

ہیں ، پھول ، تیل سے روشن ہونے والے لیمپ (چراغ) موم بتیاں ، جلانے والی خوشبوئیں ،کھانا مشروبات اور راہبوں کی ضرورت کی اشیاء۔

جب کوئی عبادت گزار پھولوں کا نذرانہ پیش کرتا ہے تو وہ زندگی کی ناپائداری پر غور کرتے ہوئے مندرجہ ذیل کلمات اداکرسکتا ہے : " میں پھولوں کا ہر گلدستہ تازہ رنگ و بو والا منتخب عالی مقام عارف کے مقدس کنول سے مشابہ قدموں میں پیش کرتا ہوں ۔ میں بدھا کی تعریف پھولوں سے کرتا ہوں اور اس کار خیر کے ذریعہ ہوسکتا ہے کہ میری نجات ہوجائے یا میں نروان حاصل کرلوں ۔ جس طرح یہ پھول کھلانے والے ہیں اسی طرح جسم تباہی موت کی طرف رواں دواں ہے "جب عبادت گزار تیل سے روشن ہونے والا لیمپ (چراغ) یا موم بتیاں پیش کرے تو وہ کہتا ہے " میں یہ تیزی سے روشن ہونے والی روشنی کی اشیاء تاریکی کو دور کرنے کے لئے ذات بصیر کو پیش کرتا ہوں جو تینوں دنیاؤں کانور ہے جس نے جہل کی تاریکی کو دور کردیا ہے ،روشنیوں کی نذر کے بارے میں یقین کیا جاتا ہے کہ وہ نیکیوں اور خوبیوں کا بہت بڑا خزانہ ساتھ لاتی ہیں جو مدت دراز تک ختم ہونے میں نہیں آتا۔

جب نذر گزارنے والا کھانے کی نذر پیش کرتا ہے تو وہ کہتا ہے :

"اے آقا اس اعلی درجہ کے کھانے کو ہم نے تیرے لئے تیار کیا ہے ۔اپنے کرم و مہربانی سے اسے قبول فرما ۔ ہم پر رحم کرتے ہوئے اسے قبول فرما ۔ میں یہ نذر کا کھانا مالک و آقا کو گہری عقیدت و احترام کے ساتھ پیش کرتا ہوں کاش ایسا ہو کہ یہ کھانے کے نذرانے کی پیش کش میرے گناہوں کو مٹا ڈالے اور مجھے نروان کے حصول کے قابل بنادے ۔ " اسی طرح کی دعائیں دوسری نذروں کے ساتھ بھی کی جاتی ہیں۔

## ۳ ۔ دعائیں

عبادت گزار اور انسانی ضروریات کے لئے دعائیں کرتے اور امداد کے طالب

ہوتے ہیں ۔ مندرجہ ذیل دعا سری لنکا میں بہت مشہور ہے " کاش ایسا ہو کہ مناسب وقت ( موسم ) پر بارش ہو اور فصلیں بافراط پیدا ہوں ۔ کاش ایسا ہو کہ بادشاہ نیکو کار ہوں اور ملک خوشحال ہو جائے ۔"

اسی طرح کی ایک دعا تھائی لینڈ میں بھی ہے جو بدھا کی خوبیوں کے گن گانے سے شروع ہوتی اور اس سے برکات طلب کرتے ہوئے ختم ہوتی ہے ۔ اس طویل دعا کے اولین اور آخری کلمات یہ ہیں :

" میں ( عاجزانہ ) سر جھکا کر اپنے آقا بدھا کی پرستش کرتا ہوں جو دس قوتوں کا مالک ہے ، جس کی حکمت و دانائی لامحدود ہے جو مخلوقات میں سب سے زیادہ سربلند ہے ، جو ازرہ ترحم مدد کرتا ہے ، جو عبادت قبول کرتا ہے جو خواہش نفس اور دوسری کسی خواہش سے مبرا ہے .... میری عبادت کی خیرو خوبی اور اجرو ثواب عالم کے پناہ دینے والے نے بحفاظت جمع کر رکھے ہیں ۔ جو بے اندازہ حکمت کا مالک ہے ۔ کاش ایسا ہو کہ ساری بیماریاں اور بدنصیبیاں فنا ہو جائیں اور کثرت سے بارش لانے والے بادل بارش کردیں ۔"

معافی طلب کرنے کے لئے کی جانے والی دعا بہت اہم ہے ۔ سری لنکا میں عبادت گزار سہ گونہ جوہر ( بدھا ، عقیدہ اور راہبوں کی برادری ) سے معافی مانگتا ہے ، ہر اس گناہ کے لئے جو فکری طور پر ( ذہناً ) لفظاً ( زبان سے ) یا عمل کی شکل میں سرزد ہوا ہو۔

" اے میرے آقا میرے گناہوں کو معاف فرما دے جو مجھ سے تیری نافرمانی کرتے ہوئے سرزد ہوئے ہیں چاہے وہ خیال میں ہوں یا لفظاً اور عملاً ہوئے ہوں ۔ میں اس بات کا عزم اور عہد کرتا ہوں کہ آئندہ کوئی گناہ نہ کروں گا " اسی طرح عقیدہ اور راہبوں کی برادری سے بھی معافی طلب کی جاتی ہے

برمی بھی اسی طرح کی مگر زیادہ تفصیلی دعا کرتے ہیں ۔ لوگوں کو یہ اتنی پسند آگئی ہے کہ اسے بودھوں کی مشترک دعا کہا جانے لگا ہے ۔ یہ اس طرح ہے :

" میں اجازت چاہتا ہوں ، میں اجازت چاہتا ہوں ، میں اجازت طلب کرتا ہوں ، اس غرض سے کہ کوئی خطا جو مجھ سے ہوئی ہو ، عمل سے ، قول سے یا فکر سے ، وہ محو

عقیدہ تثلیث کے بارے میں جو سب سے بڑا اشکال ہے وہ یہ ہے کہ جب باپ بیٹا اور روح القدس میں سے ہر ایک کو خدا مان لیا گیا اور ہر ایک مستقل بالذات وجود تسلیم کرلیا گیا تو خدا ایک کہاں رہا اس طرح خدا ایک کے بجائے تین ہو گئے۔

اس اشکال کو صرف عیسائیت کے مخالفین نے نہیں اٹھایا بلکہ خود عیسائیوں میں یہ ایک چیستاں اور معمہ بنا رہا ہے جس کو بے شمار طریقے سے حل کرنے کی کوشش کی گئی جس نے شدید اختلافات کو جنم دیا لوگوں کو اختلافی تشریحات کی وجہ سے سزا اور جسمانی تعذیب کا شکار ہونا پڑا۔ لیکن ایسا معقول جواب جس پہ کوئی اشکال وارد نہ ہوسکے آج تک نہیں مل سکا۔ عیسائیت میں ایسے فرقے پیدا ہوئے جن کو بدرجہ مجبوری یہ کہنا پڑا کہ حضرت مسیح کو خدا مان کر ہم عقیدہ توحید کو سلامت نہیں رکھ سکتے اس لیئے یہ کہنا پڑے گا کہ وہ پورے طور پر خدا نہیں تھے۔ وہ خدا کی شبیہ تھے وہ خدا کی اخلاقیات کا عکس جمیل تھے لیکن ایسا نہیں تھا کہ وہ ایسے ہی خدا تھے جیسا کہ باپ خدا ہے۔ لیکن کلیسا کے لئے تثلیث کی یہ تشریح قابل قبول نہیں تھی۔ اس نے ایسا عقیدہ رکھنے والوں کے خلاف الحاد (HERETIC) کا فتویٰ دیا۔ کچھ لوگوں نے درمیانی موقف اختیار کیا اور یہ کہا کہ مسیح کی خدائی سے انکار نہ کیجئے لیکن شرک کے الزام سے بچنے کے لئے یہ کہہ دیجئے کہ وہ بالذات خدا نہ تھے بلکہ ان کی خدائی باپ کی بخشی ہوئی تھی۔ اس لئے بالذات خدا صرف باپ ہے لیکن تثلیث کا عقیدہ بھی اپنی جگہ پر درست ہے۔ لیکن یہ نظریہ بھی کلیسا کے لئے قابل قبول نہ تھا وہ بیٹے کو بھی باپ کی طرح بالذات خدا ماننا تھا۔ اس لئے اس نظریہ کے ماننے والوں کو بھی ملحد قرار دیا گیا ایک دوسرے فرقہ پیٹری پیشن (Patripassian) نے مشکل تثلیث کو حل کرنے کی دوسری ترکیب نکالی اس نے کہا باپ اور بیٹا کوئی الگ الگ شخصیتیں نہیں ہیں بلکہ ایک ہی شخصیت کے مختلف روپ ہیں جن کے الگ نام رکھ دیے گئے ہیں اس فرقہ کا کہنا ہے کہ خدا در حقیقت باپ ہے جو قدیم اور غیر فانی ہے۔ اس کو انسانی عوارض لاحق نہیں ہوسکتے لیکن اگر کسی وقت اس کی مرضی ہو جائے تو وہی خدا اپنے اوپر انسانی عوارض بھی طاری کرسکتا ہے اور انسان کے روپ میں آسکتا ہے یہاں تک کہ وہ چاہے تو لوگوں

کے سامنے مر بھی سکتا ہے چنانچہ ایک مرتبہ خدا کی ایسی ہی مرضی ہوئی وہ یسوع کا روپ دھار کر دنیا والوں کے سامنے آگیا۔ یہودیوں نے اس کو تکلیفیں پہونچائیں یہاں تک کہ ایک دن اسے پھانسی پر چڑھا دیا۔

تثلیث کا عقدہ لاینحل آج تک سلجھ نہ سکا۔ اگرچہ کوشش جاری ہیں اور اب بعض پادری صاحبان یہ کہتے ہیں اور سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں کہ مسلمان جس طرح قرآن میں متشابہات کے قایل ہیں جن کا حقیقی مفہوم اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا اس طرح تثلیث بھی متشابہات میں ہے جس کے حقیقی علم صرف اللہ کو ہے۔ لیکن یہ محض مطالعہ ہے کیونکہ قرآنی متشابہات کو عقل سے ماوراء تو کہا جاسکتا ہے لیکن مخالف عقل نہیں کیا جاسکتا جبکہ تثلیث کے عقیدہ میں صراحتا توحید اور شرک دونوں کو جمع کرنے کی کوشش کی گئی ہے جو خلاف عقل ہے۔ اس کے علاوہ متشابہات جو قرآن میں ہیں وہ چیزیں ہیں جن کا دین کی اساسیات سے تعلق نہیں ہے جبکہ تثلیث کا عقیدہ مذہب عیسائیت کی اساس ہے۔

کھلے ہوئے تضاد کے باوجود عقیدہ تثلیث کو منوانے اور ذہن کو اس کے بارے میں مطمئن کرنے کی کوششوں کا سلسلہ صدیوں کی زمانی مسافت کو محیط ہے۔ توحید فی التثلیث کو ثابت کرنے کی کوشش میں کہا جاتا ہے کہ اگر انسان کی جسمانی ترکیب پر غور کیا جائے وہ مادی اجزاء سے مرکب وجود نظر آتا ہے جن کی اتحادی کیفیت کو مادی نگاہیں دیکھ سکتی ہیں۔ ہڈی گوشت اور خون ان تینوں چیزوں کی باہمی یگانگت کے سبب انسان کا جسم اپنے وجود میں قائم ہے۔ اگر ان تین چیزوں میں سے کوئی ایک نہ ہو تو جسم کی تکمیل محال ہے۔ اس دلیل کا حاصل یہ ہے کہ جس طرح انسانی وجود گوشت ہڈی اور خون کے تین اجزاء سے مرکب ہے اسی طرح اللہ کا وجود تین اقانیم سے مرکب ہے۔ یہ سب باتیں سمجھانے کے لئے کہی جاتی ہیں حالانکہ عیسائی مذہب تین اقانیم کو تین اجزاء نہیں مانتا بلکہ مستقل بالذات وجود قرار دیتا ہے۔ اگر گوشت و خون اور ہڈی کو بھی مستقل وجود مانا جائے گا۔ تو ہر وجود انسان کہلانے کا مستحق ہوگا حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

باپ یسوع ابن مریم کے انسانی وجود میں حلول کر گیا ۔ حلول اور تجسم کا عقیدہ عیسائیت کا مرکزی عقیدہ ہے ۔ مذہب عیسائیت میں اس بات کو بھی مثالوں سے سمجھایا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ خدا اور انسان کا اتحاد ایسا تھا جیسے انگوٹھی میں کوئی تحریر نقش کردی جائے ۔ یا جیسے آئینہ میں انسان کی شکل منعکس ہوجائے ان دونوں مثالوں میں ایک ہی وجود میں دو حقیقتیں پائی گئیں اسی طرح سے اقنوم ابن حضرت مسیح علیہ السلام کے انسانی وجود میں حلول کرگیا تھا اور اس کی وجہ سے ان کی شخصیت میں بھی بیک وقت دو حقیقتیں پائی جاتی تھیں ایک خدا کی اور ایک انسان کی لیکن عیسائیت کا مقبول عام عقیدہ یہ رہا ہے کہ حضرت عیسی خدا تھے نہ کہ انسان ۔ رد عمل کے طور عیسائیت میں اس عقیدہ سے بغاوت بھی ہوئی ہے اور بہت سے لوگ یہ کہتے رہے ہیں کہ حضرت عیسی مخلوق اور انسان تھے ، خدا نہ تھے ۔

عیسوی مذہب کا ایک اہم عقیدہ مصلوبیت مسیح ہے یعنی یہودیوں نے حضرت مسیح کو سولی پر چڑھادیا تھا جس سے ان کی وفات ہوگئی ۔ لیکن عیسائیوں کے اکثر فرقہ کے نزدیک پھانسی اقنوم ابن کو نہیں دی گئی جو ان کے نزدیک خدا ہے بلکہ اقنوم ابن کے انسانی مظہر حضرت مسیح علیہ السلام کو دی گئی تھی جو اپنی انسانی حیثیت میں خدا نہیں بلکہ ایک مخلوق ہیں ۔ البتہ عیسائیوں میں ایک فرقہ ایسا ہے جو اس بات کا قائل ہے کہ خود خدا کو سولی پر چڑھا دیا گیا تھا ۔ یہ عقیدہ پیٹری پیشین فرقہ کا ہے ۔ عقیدہ مصلوبیت کی وجہ سے صلیب کے نشان کو عیسائیوں کے یہاں تقدس کا درجہ حاصل ہے ۔ چوتھی صدی عیسوی سے اس نشان کو تقدس کا درجہ حاصل ہوا جب شاہ قسطنطین نے ۳۱۲ ء کو آسمان پر صلیب کا نشان بنا ہوا دیکھا پھر ۳۲۶ ء کو سینٹ ہیلینا کی والدہ کو وہ صلیب ملی جس کے بارے میں لوگوں کا خیال تھا کہ یہی وہ صلیب ہے جس پر حضرت عیسی علیہ السلام کو سولی دی گئی ۔ اس کے بعد سے صلیب عیسائیت کا نشان اور شعار بن گیا جس کو وہ اپنی ہر نشست و برخواست میں استعمال کرتے ہیں حضرت عیسی السلام کی مصلوبیت کا ذکر چاروں انجیلوں میں موجود ہے البتہ صرف ایک انجیل ایسی ہے جسے انجیل برنا باس کہتے ہیں جس میں صراحت کی گئی ہے کہ حضرت عیسی کو سولی نہیں دی گئی بلکہ

ان کی جگہ یہوداہ اسکریوتی کو سولی دی گئی جو غالباً حضرت عیسی سے مشابہ تھا اور جس نے حضرت عیسی کی صلیب خود اٹھا لی تھی ۔ ہزاروں کے ہجوم میں اور نیم تاریکی کی حالت میں لوگوں کی بھیڑ نے اس کو یسوع مسیح سمجھ کر پھانسی پر لٹکا دیا اور حضرت مسیح بھیڑ میں غائب ہوگئے ۔ انجیل برناباس کا یہ بیان قرآن مجید کے بیان کے مطابق ہے جس میں کہا گیا ہے ۔ "وما قتلوه وما صلبوه ولكن شبه لهم " لیکن عیسائی برنا باس کی انجیل کو تسلیم نہیں کرتے ہیں۔ برنا باس کی انجیل کا نسخہ چند سو سال پہلے دریافت ہوا تھا۔

عیسائیوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ حضرت عیسی کو سولی دی گئی اس کے بعد ان کو قبر میں دفن کیا گیا۔ تیسرے دن وہ زندہ ہوگئے اور اپنے حواریوں کے پاس گئے ۔ انہیں ضروری تعلیمات سے نوازا اس کے بعد آسمان پر تشریف لئے گئے ۔ دوبارہ زندہ ہونے کا یہ قصہ اپنی تفصیلات کے ساتھ انجیل میں موجود ہے ۔ یہ واضح رہے کہ انجیل اپنی موجودہ شکل میں صرف وحی آسمانی کا نام نہیں ہے بلکہ یہ ملفوظات اور تاریخ کا مجموعہ ہے جس میں مصلوبیت مسیح کے بعد کے واقعات بھی بیان کئے گئے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ان واقعات کی روایت نہ حضرت مسیح کرسکتے ہیں اور نہ ان کا تعلق وحی سے ہوسکتا ہے ۔ اگر یہ وحی ہوتی تو حضرت عیسی پر نازل ہوتی تو مصلوبیت اور حیات ثانیہ کا تعلق پیشن گوئی سے آتا۔ لیکن انجیل روایات کا مجموعہ ہے ۔ اور اس حقیقت کو عیسائی علماء اوز مستشرقین تسلیم کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ انجیل قرآن کے بجائے حدیث کے طرز کی کتاب ہے جس میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام دونوں کے اقوال ہیں فرشتے انہیں لے کر نہیں آے ۔ اصل انجیل میں ان روایات کو شامل کرلنے کے بعد انجیل کی حیثیت خالص آسمانی کتاب کی باقی نہ رہ سکی۔ یہ ایک طے شدہ حقیقت ہے جس کا اعتراف عیسائی بھی کرتے ہیں ۔ اگر یہ خالص آسمانی کتاب ہوتی تو انجیلوں میں حضرت عیسی کے بعد ان کے حواریوں اور شاگردوں کے اقوال نہ جمع کئے جاتے ۔ چاروں انجیلیں اسی لئے ایک دوسرے سے مختلف ہیں ابتداء اور انتہا کا فرق ہے ۔ بیانات کا بھی فرق ہے ۔ جس طرح سے بخاری اور مسلم اور ترمذی اور موطا امام مالک

الگ الگ تصنیفات میں بہت سی مشترک حدیثوں کے باوجود ان میں باہم اختلاف بھی ہے۔ یہی حال انجیلوں کا بھی ہے۔ اس لئے انسانی آمیزش کے بعد انجیل کی حیثیت اب قرآن کے برابر نہیں رہی۔

عیسائی عقائد میں ایک بہت اہم عقیدہ کفارہ (Atonement) کا عقیدہ ہے تثلیث کے عقیدہ کے مانند اس میں پیچیدگی پائی جاتی ہے۔ انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا میں اس عقیدہ کی تشریح ان الفاظ میں کی گئی ہے۔

"عیسائی علم عقائد میں کفارہ سے مراد یسوع مسیح کی وہ قربانی ہے جس کے ذریعہ ایک گناہ گار انسان یک لخت خدا کی رحمت سے قریب ہوجاتا ہے۔ اس عقیدہ کی پشت پر دو مفروضے کار فرما ہیں ایک تو یہ کہ آدم کے گناہ کی وجہ سے انسانی خدا کی رحمت سے دور ہوگیا تھا۔ دوسرے یہ کہ خدا کی صفت کلام اس لیئے انسانی جسم میں آئی تھی کہ وہ انسان کو دوبارہ خدا کی رحمت سے قریب کردے"۔

اس عقیدہ کی بنیاد یہ ہے کہ جب حضرت آدم کی تخلیق کی گئی تو جنت کی راحتوں سے ان کو نوازا گیا اور ان کو بے کراں نعمت عطا کی گئی۔ ان کو قوت ارادی بخشی گئی۔ ہر طرح کی عافیت اور نعمت ان کو دی گئی البتہ گندم کا ایک شجر ممنوعہ تھا جس کو ہاتھ لگانے سے روکا گیا تھا۔ حضرت آدم نے اپنی قوت ارادی کا غلط استعمال کیا اور شیطان کے بہکانے سے معصیت سے باز نہ رہ سکے۔ یہ ایک بڑی نافرمانی تھی کمیت اور کیفیت دونوں اعتبار سے اور تاریخ انسانی کا پہلا گناہ تھا جس سے انسانیت کا دامن داغ دار ہوگیا اور آدم کی نسلیں اس گناہ کی وارث بنیں۔ حضرت آدم کا گناہ اللہ کی شان میں گستاخی بھی تھا۔ اس کے ساتھ یہ انسان کا قتل بھی تھا کیونکہ انسان اس گناہ کی وجہ سے موت اور قتل کی سزا کا مستحق ہوا۔ اس گناہ کو سرقہ اور حرص وطمع بھی قرار دیا جاسکتا ہے الغرض یہ ایک گناہ گناہوں کا مجموعہ تھا سزا کے طور پر انسان موت کا مستحق تھا۔ ابن آدم سے اس کی قوت ارادی چھین لی گئی۔ خدا کی رحمت سے محروم ہونے بعد انسان میں اور بھی گناہ کے جذبات پیدا ہوگئے۔ موت اور مصلوبیت کی سزا کے بغیر ابن آدم کی قوت ارادی بحال نہیں کی جاسکتی تھی نیکی کے سرانجام دینے کی آزادی اس وقت ممکن ہے جب

گناہ کی قید سے ابن آدم کو رہا کر دیا جائے اور یہ رہائی ممکن نہیں جب تک کہ موت کی سزا نہ مل جائے ۔ انسان کی سرشت میں گناہ شامل ہوگیا تھا۔ گناہ آدم نے گناہ کو ابن آدم کی طبیعت ثانیہ بنا دیا تھا گناہ ایک وبائی مرض بن کر دلوں میں اور دماغوں میں جاگزیں ہوگیا۔ ہستی آدم کے ساتھ آدم کی پوری نسل گناہ سے آلودہ اور اس میں ملوث ہوگئی ۔ اس مصیبت عظمی سے نجات مغفرت الہی سے مل سکتی تھی لیکن یہ بات خدا کے عدل کے خلاف تھی اور خدا عادل اور منصف بھی ہے اگر موت کی سزا دیے بغیر انسان کو معاف کردے تو یہ اس کے قانون عدل کے منافی ہوگا۔ لیکن دوسری طرف خدا کی ذات رحمت و محبت کا بحر بے کراں بھی ہے ۔ وہ اپنے بندوں کو اس حال میں نہیں چھوڑ سکتا ہے ۔ تقاضائے رحمت اور قانون عدل دونوں کے امتزاج کا تقاضہ یہ ہے کہ ابن آدم کو پہلے موت کی سزا ہو اور انہیں دوبارہ زندہ کیا جائے اور نیکی کرنے کی قوت ارادی کو بحال کیا جائے اور سرشت سے گناہ کو نکال دیا جائے ۔ لیکن تمام ابن آدم کو موت میں مبتلا کرنا اور دوبارہ زندہ کرنا بھی قانون فطرت کے مطابق نہیں تھا اس لیئے ضرورت اس بات کی تھی کہ کوئی ایسا شخص ہو جو تمام انسانوں کے گناہوں کے بوجھ کو اٹھالے خدا اسے ایک مرتبہ موت کی سزا دے کر دوبارہ زندہ کردے اور سزا تمام انسانوں کے لیے کافی ہوجائے ۔ اس عظیم مقصد کے لئے خدا نے خود اپنے بیٹے کو چنا اور اس کو انسانی جسم میں دنیا کے اندر بھیجا اس نے یہ قربانی پیش کی خود سولی پر چڑھ کر مرگیا اور اس کی موت تمام انسانوں کی طرف سے کفارہ ہوگئی ۔ اور تمام انسانوں کا اصل گناہ معاف ہوگیا ۔ لیکن یسوع مسیح کی یہ قربانی صرف اس شخص کے لئے ہے جو یسوع مسیح پر ایمان رکھتا ہو اور ان کی تعلیمات پر عمل کرے اور اس ایمان کی علامت بپتسمہ کی رسم ادا کرنا ہے ۔

جن لوگوں نے یسوع مسیح پر ایمان لاکر بپتسمہ لیا ہے ان کے لئے مسیح کے کفارہ ہونے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اب وہ جتنے چاہیں گناہ کریں انہیں سزا نہیں ملے گی ۔ اس کا مطلب صرف اس قدر ہے کہ ان کا اصلی گناہ معاف ہوگیا جو دائمی عذاب کا متقاضی تھا۔ اصل گناہ کے معاف ہوجانے کی وجہ سے انہیں نئی زندگی مل گئی ہے اور وہ نیکی کرنے کے لئے قوت ارادی کے مالک ہوگئے ہیں ۔ اگر بپتسمہ لینے کے بعد وہ

لوگ ایسا گناہ کریں جو ان کو ایمان سے خارج کردے تو پھر وہ دائمی عذاب کے مستحق بن جائیں گے اور یسوع مسیح کا کفارہ ان کے لئے کافی نہیں ہوگا چرچ جن کو ملحد (Heretic) ٹھہرادے وہ دائمی عذاب کے مستحق ہیں عیسائیت میں ایسے لوگ بھی ملتے رہے ہیں جنہوں نے کفارہ کے عقیدہ کا انکار کیا اور ان کی دلیل یہ تھی کہ یہ بات خلاف عقل ہے کہ گناہ کوئی کرے اور اس کی سزا کے مستحق اس کی نسل ہو۔ دوسرے یہ کہ خدا جب غفور رحیم ہے تو وہ توبہ کرنے والے کی توبہ کیوں نہ قبول کرے اور مغفرت کو خلاف عدل کیوں قرار دیا جائے لیکن کفارہ کے عقیدے کے منکروں کے لئے کلیسا کی طرف سے مذہب سے انحراف کا الزام لگایا گیا۔

بپتسمہ کی رسم جس سے انسان عیسائیت میں داخل ہوتا ہے ایک قسم کا غسل ہے ۔اس کے بغیر کوئی شخص دین عیسائیت نہیں اختیار کرسکتا ہے ۔اس رسم کی پشت پر بھی کفارہ کا عقیدہ کار فرما ہے ۔ جو لوگ عیسائی مذہب میں داخل ہونا چاہتے ہیں وہ پہلے ایک جبوری دور سے گزرتے ہیں جس میں وہ عیسائیت کی بنیادی تعلیمات حاصل کرتے ہیں اس کے بعد بپتسمہ کی رسم عمل میں آتی ہے ۔ عیسائیت میں داخل ہونے والے امیدوار کو ایک خاص کمرہ میں اس طرح لٹایا جاتا ہے کہ اس کا رخ مغرب کی طرف ہو پھر امیدوار اپنے ہاتھ مغرب کی طرف پھیلاتا ہے اور کہتا ہے کہ " اے شیطان میں تجھ سے دست بردار ہوتا ہوں " پھر وہ مشرق کی طرف رخ کرکے عیسائی عقائد کا اعلان کرتا ہے اس کے بعد اس کے تمام کپڑے آتار دے جاتے ہیں اور ایک دم کئے ہوئے تیل پر اس کے پورے جسم کی مالش کی جاتی ہے اس کے بعد اسے بپتسمہ کے حوض میں ڈالا جاتا ہے اور بپتسمہ دینے والے پادری یا کلیسا کے لوگ اس سے تین سوال کرتے ہیں کیا وہ باپ بیٹے اور روح القدس پر مقررہ تفصیلات کے ساتھ ایمان رکھتا ہے ہر سوال کے جواب میں امیدوار کہتا ہے کہ میں ایمان رکھتا ہوں ۔اس سوال و جواب کے بعد اسے حوض سے نکال لیا جاتا ہے اوراس کی پیشانی کان ناک اور سینہ پر دم کئے ہوئے تیل سے دوبارہ مالش کی جاتی ہے اور پھر اس کو سفید کپڑے پہنادئے جاتے ہیں۔ یہ ایک رمز و علامت ہے اس بات کی کہ شخص اب گناہوں سے پاک و صاف ہوگیا ہے ۔ اس رسم

کے بعد عشاء ربانی کی رسم میں پہلی بار شریک ہوتا ہے۔ کلیسا میں کچھ دعائیں پڑھی جاتی ہیں اور نغمے سنائے جاتے ہیں اور پڑھے جاتے ہیں اس کے بعد حاضرین ایک دوسرے کا بوسہ لیتے ہیں پھر روٹی اور شراب لائی جاتی ہے اور صدر مجلس پادری اس کو لے کر باپ بیٹے اور روح القدوس سے برکت کی دعا کرتا ہے جس پر تمام حاضرین آمین کہتے ہیں پھر کلیسا کے خدام روٹی اور شراب کو تمام حاضرین میں تقسیم کرتے ہیں اسی عمل سے عیسائیت کے عقیدہ کے مطابق روٹی مسیح کا بدن بن جاتی ہے اور شراب مسیح کا خون اور تمام حاضرین اسے کھاپی کر اپنے عقیدہ کفارہ کو تازہ کرتے ہیں اس کو عشاد ربانی (Sacred Meal) کہتے ہیں۔ عقیدہ یہ ہے کہ جب پادری دعا سے فارغ ہوتا ہے تو روح القدس جو خدا کا ایک زندہ جاوید اقنوم ہے روٹی اور شراب پر نازل ہوتا ہے اور انہیں بدن اور خون میں تبدیل کردیتا ہے اس عقیدہ پر بھی اشکالات ہیں چنانچہ جب پروٹسٹنٹ فرقہ نمودار ہوا تو اس نے اس عقیدہ کو تسلیم کرنے سے انکار کردیا۔

عہد نامہ جدید جو خصوصا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تعلیمات پر مشتمل ہے حضرت عیسیٰ کی مزعومہ مصلوبیت کے بہت بعد مرتب ہوئی ہے۔ حضرت عیسیٰ کے بعد عیسائی عہدنامہ قدیم کی پیروی کرتے رہے۔ حضرت عیسیٰ کی تعلیمات کے نام پر جو انجیلیں مرتب ہورہی تھیں ان کی تعداد ۷۰ ۲ تک پہونچ گئی تھی۔ غیر یہودیوں کے اس مذہب میں داخلہ کے ساتھ بہت سے فرقے پیدا ہوئے۔ ہر فرقے کے پاس ایک انجیل تھی۔ ۳۲۵ عیسوی کے بعد ان بے شمار انجیلوں میں سے ایک مذہبی کونسل نے چار انجیلوں کا انتخاب کیا۔ موجودہ عہدنامہ جدید چار انجیلوں پر مشتمل ہے۔ انجیل متی (Mathew) انجیل مرقس (Mark) انجیل لوقا (Luka) انجیل یوحنا (John) ان اناجیل اربعہ کے علاوہ کچھ رسالے اور کچھ خطوط اس مجموعہ میں شامل ہیں جن کی مجموعی تعداد ۲۲ ہے۔ ان انجیلوں میں بہت سی آیات ایک دوسرے کی مشابہ ہیں لیکن بیان میں اور ترتیب میں فرق ہے۔ مصنفین کے اختلاف کی وجہ سے مضمون و بیان میں بھی اختلاف ہوگیا ہے۔ ترتیب بھی الگ الگ ہے۔ خود عیسائی اعتراف کرتے ہیں کہ عہد نامہ جدید کی ستائس کتابوں سے پانچ تاریخی ہیں یعنی چار

انجیلیں اور کتاب اعمال ۔ اکیس کتابیں اعتقادی ہیں اور غیر مستند ہیں ۔ سولھویں صدی میں رومن کیتھولک پوپ کے خلاف بغاوت شروع ہوئی یہ بغاوت رومن کیتھولک پادری ۔ مارٹن لوتھر نے شروع کی تھی ۔ باغیوں کی جماعت پروٹسنٹ کے نام سے مشہور ہوئی مارٹن لوتھر نے بائبل کا جرمن زبان میں ترجمہ کیا اور ڈیڑھ ہزار سال سے مستند اور مسلم مانی جانے والی بائبل کی کچھ کتابوں کے متعلق دعوی کیا کہ یہ کتابیں بے آمیز نہیں ہیں بلکہ اس میں تحریف کی گئی ہے ۔ ان رسالوں اور کتابچوں کو اس نے بائبل سے خارج کردیا اور اس طرح ایک بائبل سے دو بائبلیں وجود میں آگئیں ۔ ایک کیتھولک کی بائبل دوسرے پروٹسٹنٹ کی بائبل ۔ کوئی بائبل ایسی نہیں ہے ۔ جس کے پورے متن پر اور ترجمہ پر سب کا اتفاق ہو ۔ یہی وہ کتاب مقدس ہے جسے عیسائی مشنریاں دنیا میں پھیلاتی ہیں ۔ انسانی آمیزش کے نتیجہ میں اس کتاب مقدس میں بہت سی چیزیں ایسی ہیں جن سے انبیاء کرام کی عظمت اور عصمت دونوں مجروح ہوتی ہے ۔

عیسائی عقائد میں جن کی بنیاد موجودہ بائبل پر ہے تثلیث کا عقیدہ سب سے اہم ہے ۔ عقائد میں یہ باتیں بھی شامل ہیں کہ حضرت آدم اور حوا کا گناہ معاف نہیں ہوا اس لئے ہر بچہ پیدائشی گناہ گار ہے ۔ تمام بنی نوع انسان پیدائشی طور پر گناہ گار ہیں ۔ حضرت مسیح بنی آدم کی نجات کے لئے کفارہ بن کر آئے ۔ حضرت مسیح پر ایمان لانے سے ہی نجات ہوسکتی ہے ۔ اللہ نے گناہ کو معاف کرنے کے لئے اپنے بیٹے کو صلیب پر چڑھایا ۔ بغیر درمیانی واسطہ یعنی پادری وغیرہ کے خدا تک رسائی نہیں ہوسکتی ہے ۔ راہبانہ زندگی بزرگی کی حامل ہوتی ہے ۔ آخرت کا عقیدہ بھی عیسائیت میں موجود ہے ۔ قیامت کے قریب حضرت عیسی کی دوبارہ تشریف لانے کا عقیدہ بھی پایا جاتا ہے ۔

کلیسا کے کچھ اپنے احکامات بھی ہیں جن کی پابندی ہر اچھے اور سچے عیسائی کو کرنی چاہئے اور وہ یہ کہ ہر اتوار کو اور عیدوں کے موقعہ پر کلیسا میں حاضر ہونا چاہئے ۔ خاص خاص دنوں میں روزہ رکھنا چاہیئے ۔ ایک سال میں کم از کم ایک بار پادریوں کے سامنے اپنے گناہوں کا اعتراف کرنا چاہیئے کیونکہ اعتراف سے گناہ معاف ہوجاتے ہیں ۔ پادری کو گناہ معاف کرنے کا اختیار دیا گیا ہے ۔ مسیحیت کے پاسبانوں اور پادریوں کی کفالت اور

معاشی مدد کے احکام بھی کلیسا سے جاری کئے جاتے ہیں کلیسا کے حکموں کی اطاعت خدا ہی کے حکموں کی طرح لازمی ہے۔

عیسائیت اپنی موجودہ شکل میں پولیوس یا پال کی تشکیل کردہ ہے۔ اسی نے عیسائی مذہب کی نئی تعبیر و تشریح کی۔ ایسی تعبیر و تشریح جو یونانی اور رومی مذہب سے میل کھاتی ہے۔ عیسائیت کو عالمگیر بنانے کے لئے پال نے حضرت عیسیٰ کی اصلی تعلیمات کو مسخ کر کے ان میں بت پرستی کی آمیزش کردی۔ معاشرہ اس کے زمانہ میں چونکہ بت پرست تھا اس لیئے خالص توحید کو قابل قبول نہ دیکھ کر اس نے شرک کی آمیزش کردی تاکہ مسیحیت زیادہ تیزی کے ساتھ پھیل سکے۔ معروف مؤرخ برنٹن نے لکھا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواری ان پڑھ اور مچھیرے تھے۔ پولیوس رسول یونانی زبان جانتا تھا۔ اس لئے غور و فکر کر کے مسیحیت کو نئے قالب میں ڈھال دیا جس کے بغیر مسیحیت عالمی مذہب نہیں بن سکتی تھی۔ برنوباٹر نے لکھا ہے کہ روما کے بھیڑیے نے ناصرہ کی بکری کی کھال اوڑھ لی اور پولوئیت عیسائیت کی شکل میں نمودار ہوئی۔

پولس کی شخصیت مسیحیت کی تاریخ میں بہت اہم سمجھی جاتی ہے۔ عیسائی عقائد اور تعلیمات جو کچھ کہ اب ہیں ان کی بنیاد پولس کے تصورات ہیں۔ تاریخ بتاتی ہے کہ وہ ابتداء میں عیسائیت کا شدید مخالف تھا اور خود اس کے اعتراف کے بموجب وہ یہودی تھا اور حضرت عیسیٰؑ کے معتقدین کے خلاف ہر ظلم و جور کو روا رکھتا تھا لیکن اس کی زندگی میں اچانک انقلاب آیا اور وہ کلیسائی نظام کا سب سے بڑا معلم اور ترجمان بن گیا۔ کتاب اعمال میں درج ہے کہ ایک دن جب وہ جانب دمشق مسافر تھا اچانک آسمان سے ایک نور چمکا وہ زمین پر گر پڑا اور اس نے آواز سنی کہ اے شاؤل (پولس) تو مجھے کیوں ستاتا ہے۔ شاول نے پوچھا کہ اے خداوند تو کون ہے، اس نے کہا کہ میں یسوع ہوں جسے تو ستاتا ہے اور اس طرح چشم زدن میں وہ شخص جو عیسائیت کا سب سے بڑا دشمن تھا سب سے بڑا دوست اور اس کا شارح اور علم بردار بن گیا۔

اسلام کو مستثنیٰ کر کے دیگر مذاہب کا طرح عیسائیت کا سرچشمہ بھی تاریخی اعتبار سے

قابل اعتبار نہیں ۔ عیسائیت کا ماخذ اناجیل اربعہ کو مانا جائے تو یہ بات مسلم ہے اور خود عیسائی بھی اعتراف کرتے ہیں کہ ان انجیلوں کو نہ تو سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے املا کرایا تھا بلکہ انہوں نے ان انجیلوں کو دیکھا بھی نہیں تھا ۔ مزید یہ کہ ان انجیلوں کی اصل عبرانی اور یونانی زبان میں تھی اور وہ اصل دنیا سے ناپید ہے اس کا مطلب یہ ہوا کہ نہ صرف وہ انجیل جو حضرت عیسیٰ پہ نازل ہوئی تھی ناپید ہے بلکہ انجیلیں بھی روئے زمین پر نہیں پائی جاتی ہیں جنہیں حواریین نے مرتب کیا تھا ۔ صرف ان کے ترجمے پائے جاتے ہیں ۔ ان سب پر مستزاد یہ کہ ان انجیلوں کے لکھنے والے غیر معروف لوگ ہیں اور ان کے حالات تاریخ کی روشنی میں نہیں ہیں ۔

عیسائیت کے عقائد کا شبہ خود عیسائی علماء کے اعتراضات سے مجروح ہوچکا ہے ۔ لیکن یہ عقائد وہ ہیں جو موجودہ انجیلوں میں بیان کئے گئے ہیں ۔ لیکن اگر عیسائیت کا ماخذ انجیل برناباس کو مانا جائے یا قرآن مجید کو تو عقائد نکھر کر سامنے آجاتے ہیں ۔ سارے اشکالات اور اعتراضات ختم ہوجاتے ہیں ۔ لیکن عیسائی ان دونوں کو ماخذ نہیں تسلیم کرتے ہیں ۔

کے اس دگل
کننگھم و نیلسن و دیگر
جے ڈی

# سکھ مت ۔۔۔۔ ایک مطالعہ

تاریخی اور سیاسی وجوہات سے قطع نظر، سکھ ازم کو بھی ہندوستان کے ان مذاہب کی

فہرست میں شمار کیا جاسکتا ہے ۔ جن کا بین مذہبی تعارف مغربی مصنفین کے ذریعہ ہوا ۔ لیکن اس کا ایک غیر مطلوبہ اثر یہ مرتب ہوا کہ سکھ ازم کے بارے میں بہت سی ایسی باتیں سامنے آگئیں جو سکھ فرقہ کے اپنے تصورات سے مختلف تھیں مثلاً یہ عام تصور کہ سکھ ازم ابتدائی ایام میں گویا کہ بس اسلام ہی تھا یا سکھوں کے لئے یہ پریشان کن دعوی کہ سکھ ازم دراصل ہندو ازم ہی ہے ۔ حالیہ ایام میں سکھ ازم کے بارے میں خود سکھ فرقہ کی جانب سے بھی کچھ لٹریچر پیش کیا گیا ہے ۔ سردست سکھ ازم کے بارے میں معلوم و شائع آراء کا ایک مختصر خاکہ یہاں پر پیش کیا جا رہا ہے ۔

## سکھ مذہب کی بنیاد

اب سے پانچ صدیوں قبل دہلی کے پڑوس میں سکھ ازم کی بنیاد رکھی گئی تھی ۔ لیکن اس وقت کا پنجاب آج کی پڑوسی ریاست پنجاب کے مقابلہ میں خاصا وسیع تھا۔ اس

کی سرحدیں ہمالہ کی ترائی سے افغانی کہساروں اور پانچ دریاؤں کے ملک تک دراز تھیں اور سکھ ازم کے بانی گرونانک کے بقول، کم از کم اس علاقہ کی سیاسی صورت حال یہ تھی " بادشاہ لوگ قصاب ہوگئے تھے، ظلم ان کی چھری تھی۔ احساس ذمہ داری نے پر تول لئے تھے اور ناپید ہوگیا تھا۔ اور سچائی کا چاند کہیں بھی نظر نہ آتا تھا " چنانچہ اس صورت حال کے ازالہ کے لئے گرونانک نے ایک نئے مذہب کی تاسیس کی اور اس مذہب کے بارے میں یہ سمجھنا مشکل ہوگا کہ وہ عملی سیاست سے الگ تھلگ کبھی نہیں رہ سکا۔ البتہ کے ایس دگل کے بقول یہ نیا سیاسی محاذ مغرب کی گوناگوں دلچسپیوں کا سبب بھی بنا۔

" مغرب نے سکھ ازم کے بانی گرونانک میں اس بناء پر دلچسپی دکھائی کہ وہ ہندوستان پر چھا جانا چاہتا تھا اور سکھوں کی رنگا رنگی اور بہادری انہیں اس فرقہ کی طرف مائل کرتی تھی۔ یہ حقیقت ہنوز باقی ہے کہ سکھوں کے زیر حکمرانی پنجاب، برطانوی راج کے سامنے سپر انداز ہونے والوں میں سب سے پیچھے اور برطانوی راج کے خلاف، ہتھیار اٹھانے والوں میں سر فہرست تھا جس کا ثبوت ہے نام دھاریوں کی شروع کی ہوئی جد و جہد جسے تاریخ کے ابواب میں کوکا بغاوت (Revolt Kooka) کے نام سے بیان کیا جاتا ہے " سکھ مصنفین سکھ ازم کی اس روایت کو کبھی فخریہ اور کبھی مدافعانہ انداز میں اپنے مذہب کا ایک وصف بتاتے ہیں۔ ایس ایس سنگھا نے اس امتزاج کی ابتداء سکھ ازم کے چھٹے گرو ہرگروند سنگھ کی روایت میں پائی ہے " ۱۶۰۶ء کے موسم گرما میں گروارجن دیو کے سانحہ مرگ کے بعد ان کے صاحبزادہ اور خلیفہ گروہرگوند سنگھ کو قید کرلیا گیا تھا جس کا سکھوں کے مختصر مگر روز افزوں سماج میں سخت رد عمل ظاہر ہوا غصہ و احتجاج کی عمومی لہر چل پڑی جو سرکاری ذمہ داروں کی چیرہ دستیوں اور مظالم کے خلاف تھی۔ اپنا دفاع خود کرنے کی ضرورت کا شدید احساس پیدا ہوگیا تھا۔ گروہرگروند سنگھ چونکہ عوام کے مزاج کے بارے میں حساس تھے۔ چنانچہ انہوں نے سکھ فرقہ کی فوج بندی کا پروگرام بنایا۔ انہوں نے خود دو تلواریں حمائل کیں جن میں سے ایک گرو کی " میری " (miri سیکولر) اور دوسری روحانی قوت کی نمائندگی کرتی تھی۔ اور انہوں

نے یہ اعلان بھی کیا کہ وہ مستقبل میں اپنے متبعین سے اسلحوں اور گھوڑوں کا نذرانہ قبول کرنے کو ترجیح دیں گے "

لیکن کے ایس وگل نے میکس آر تھر میکالیف کے حوالہ سے یہ اشارہ کیا ہے کہ سکھ عسکریت دراصل برطانوی سامراج کی اختراع تھی میکس آر تھر میکالیف نے بہر حال نہایت عمدہ کام کیا ہے ۔ ان کی تصنیف "سکھ مذہب" (The Sikh Religion) جو ۶ جلدوں پر مشتمل ہے ، دقت نظری کا کام ہے ۔ میکالیف نے سکھ ازم کی جو تشریح کی ہے اس کی تائید ڈوروتھی فیلڈ بھی اپنی کتاب "سکھوں کا مذہب" (The Religion of Sikhs) میں کی ہے ، بہرحال اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کہ ان تمام مطالعوں کا پس پردہ مقصد یہ تھا کہ سکھوں کے عقیدہ اور ان کی روایات کو اچھی طرح سمجھ کر انہیں برطانوی فوج میں وفادار سپاہیوں کی طرح شامل کیا جاسکے ۔ یہاں پر میکالیف کی تصنیف کی دوسری جلد سے ایک اقتباس پیش ہے جو اس بات کا عکاس ہے کہ اس ساری تگ دو کے پیچھے اصل محرک کیا تھا ۔ مالوشاہی نامی ایک سپاہی نے جو ایک مغل آفیسر کا اردلی تھا ، گرو سے ایک ایسی روحانی نصیحت کی فرمائش کی جو اس کی دنیا اور اس کے عقبی میں نافع ثابت ہو ۔ گرو نے اس کو مشورہ دیا کہ اگر کبھی جنگ کی ضرورت در پیش ہو تو اپنے مالک کی خاطر جنگ کرو اور اس بات کا خیال بھی نہ کرنا کہ اس طرف کے لوگوں کی تعداد اقلیت میں ہے کہ نہیں "

سکھ ازم کے مغربی مطالعوں پر روشنی ڈالتے ہوئے کے ایس دگل لکھتے ہیں " سکھ مطالعات میں دلچسپی لینے والوں کی تین معروف قسمیں رہی ہیں ۔ ارباب نظم و نسق مستشرقین اور اکیڈمک حضرات ۔ ارباب نظم و نسق یا تو ایسٹ انڈیا کمپنی کے ملازم تھے یا پھر تاج برطانیہ کی مدنی یا عسکری خدمات انجام دینے والے لوگ جنھوں نے سکھوں کے بارے میں اس غرض سے لکھا کہ پنجاب کے بارے میں سیاسی رویئے طے کرنے میں برٹش لوگوں کو مدد مل سکے اور بعد میں سکھوں کو فوج میں بھرتی کرنے کی پالیسی طے کر سکیں ۔ ان میں سے کچھ اہم نام ہیں ۔ جیمز براون ، جان میلکورو ، ڈبلیوایچ او سبرن اور ڈبلیوایل میک گریگور ۔ اس کے بعد (عیسائی) مشنریاں تھیں جو استشراقی مطالعات کے

ایک جزو کے بطور سکھ ازم اور اس کے متبعین میں دلچسپی رکھتی تھیں ۔ غالبا ان کی دلچسپیاں عیسائیت کو ہندوستان میں متعارف کرانے کی خاطر زیادہ تھیں ۔ انھوں نے سکھ عقیدہ اور سکھ طرز حیات کے رشیوں کا ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کے پس منظر میں مطالعہ کیا ۔ تاہم ان کی اصل دلچسپی عیسائیت کی تبلیغ ہی میں رہی ۔ ولیم وارڈ کا پوری دیانت داری کے ساتھ یہ ایمان تھا کہ ہندوستانی عوام بہت خراب تھے ۔ لیکن وہ بھی اپنے بھگوانوں کی عیاریوں کے مقابلہ میں برابر برابر کے نہ تھے ۔ لہٰذا ان کی اخلاقی حالت بہتر بنانے کے لئے ضروری تھا کہ ان کے بھگوانوں کو بدل دیا جائے ۔

## ریکارڈز

" جے ڈی کنگھم نے اس وقت دستیاب ریکارڈز اور زیادہ تر سکھ مذہبی کتب کے اپنے مطالعہ کی بنیاد پر اپنی کتاب " تاریخ سکھاں " ( History of the Sikhs ) لکھی ہے اس نے سکھ تحریک کو ہندوستانی عوام کی مذہبی تاریخ ، ہندو ازم کے زوال ، ترک حملوں اور راماتند و کبیر وغیرہ کی اصلاحی تحریکوں کے پس منظر میں پیش کرنے کی کوشش کی ہے ۔ اسی روشنی میں اس نے گرونانک کی مساعی کا یہ اندازہ قائم کیا ہے ۔ اصلاحات کے اصولوں کا تصور قائم کرنا اور ان وسیع تر بنیادوں کو استوار کرنا جنھوں نے ان کے خلیفہ گوبند کو اس قابل بنا دیا کہ وہ اہل ملک کا دماغ اس نئی قومیت کی طرف متوجہ کر سکیں اور اس نظریہ کو عملی شکل دینا کہ نسل اور فرقہ نیز سیاسی حقوق اور مذہبی امنگوں کے لحاظ سے ادنی ترین بھی اعلیٰ ترین کے مساوی ہے یہ کام گرونانک کے لئے مخصوص تھا " یہ بات یہاں پر قابل بحث نہیں ہے کہ راماتند تحریک سے کبیر وابستہ تھے کہ نہیں اور یہ کہ ان دونوں کے بیچ کس طرح کا رشتہ قائم تھا ؟ تاہم تقریبا تمام مصنفین اس بات سے متفق ہیں کہ گرونانک اور سنت کبیر کے پیغامات کا ماخذ ایک ہی قسم کے جذبات ہیں اور یہ دونوں ہی بھگتی تحریک سے منسلک تھے ۔ اس لحاظ سے سکھ ازم کی

ترویج بڑی حد تک بھگتی تحریک کی ہی منت کش کہی جاسکتی ہے جیسا کہ ایچ ایس سنگھا نے لکھا ہے ۔ تاریخی اعتبار سے اگر بات کی جائے تو سکھ ازم کو اس بھگتی تحریک کی مختلف شاخوں کا تاہنوز باقی ماندہ رشتہ شمار کیا جاسکتا ہے ۔ جو عہد متوسط میں ہندوستان کے مختلف علاقوں میں نمودار ہوئی تھی ۔ سکھ ازم دوسروں کے مقابلہ میں اس لئے زندہ باقی رہ سکا کہ یہ اپنے لئے موزوں اداروں کے قیام میں کامیاب ہوگیا اور اس کی وجہ یہ تھی کہ یہ سماجی ذمہ داریوں سے وابستہ تھا اور اسے ان تاجروں اور زراعت پیشہ طبقات کی حمایت حاصل تھی جو سکھ ازم میں مذکور سماجی برابری کے اصول کا سہارا لیتے ہوئے سماج میں اوپر اٹھنا چاہتے تھے "

وائی مسیح کی بھی یہی رائے ہے کہ سکھ ازم قرون وسطی کی ان سماجی تبدیلیوں کا ہندو جواب تھا جو اسلام کی آمد کے نتیجہ میں ہندوستانی سماج میں نمایاں ہوگئی تھیں ۔ " سکھ ازم ایک ایسے وقت میں وجود میں آیا تھا جب کہ ہندوستان سیاسی اتھل پتھل ، سماجی عدم استحکام اور مذہبی رسومات ، یعنی ایک ایسی ظاہر داری کی حالت میں تھا جو روشن ضمیری اور گہرے روحانی تجربہ سے عاری تھی ۔ اپنے پہلے گرو یعنی نانک کے ہاتھوں میں سکھ ازم اولا ایک سیاسی تحریک نہیں تھی ۔ سماجی نکتہ نظر سے اس کی بنیاد ذات برادری کے استرداد پر رکھی گئی تھی اور ایک جہت ہم آہنگی کو بڑھاوا دینا اس کا مقصد تھا ۔ فطری طور یہ چھوا چھوت کی حامی نہیں تھی ۔ گرونانک کا سکھ ازم لازمی طور پر ہندوستان کے سنت شاعروں کی مذہبی اصلاحی تحریک کے خطوط پر استوار تھا ...۔ سکھ ازم کی بیشتر خصوصی تعلیمات مثلاً ( وحدت الوجود نما ) توحید ( Monotheism ) ظاہرداری ، رسومات ، ذات برادری اور بت پرستی کے خلاف اس کے جہاد ( جواب بعض صورتوں میں متروک سا ہے ) کا سراغ باسانی ان سنت شاعروں بالخصوص کبیر میں تلاش کیا جاسکتا ہے "

اس سنت تحریک کی تفصیلات بیان کرتے ہوئے نیلسن لکھتا ہے " نانک کی تعلیمات کی مذہبی اور ثقافتی جڑیں سنت روایت میں تلاش کی جاسکتی ہیں ۔ ہندوازم کی بھگتی تحریک کے اندر یہ سنت لوگ ایک ایسا گروہ تھے جن کے متبعین و شنو بھگوان

کے پجاری تھے ۔ سنت روایت جنوبی ہند کے تمل علاقہ میں شروع ہوئی تھی اور راماند (تقریباً ۱۳۵۰ء) اسے شمال میں لائے تھے ۔ سنت اس بات کے موید تھے کہ خدا (جسے وہ وشنو قرار دیتے تھے ) زندگی کی واحد حقیقت ہے ، بقیہ دوسری تمام چیزیں محض "مایا" ( واہمہ) ہیں ۔ یہ لوگ کسی گرو کی رہنمائی میں مراقبہ ، ورد اسماء الہی اور بھجن گانے کے ذریعہ خدا تک پہنچنے میں لگے رہتے تھے ۔ یہ لوگ ذات برادری کے نظام اور برہمنوں کی مذہبی اجارہ داری کو مسترد کرتے تھے (کیونکہ) زیادہ تر سنت ہندو ازم میں شامل نچلی ذاتوں سے آئے تھے ۔ یہ لوگ سنسکرت زبان نہیں استعمال کرتے تھے جو کہ برہمنوں کی زبان مقدس تھی بلکہ خدا سے ان مقامی بولیوں میں مخاطب ہوتے تھے ۔ جو دہلی کے ارد گرد بولی جاتی تھیں ۔

انہوں نے نہ تو کوئی مذہبی کتاب چھوڑی اور نہ ہی رسومات ۔ وہ ثنویت کے مقابلہ میں وحدت پر زور دیتے تھے اور اس بات کی تعلیم دیتے تھے کہ راہ نجات یعنی اتصال باللہ کی راہ پر انسانوں کو مصائب کا سامنا کرتے ہی رہنا ہوگا ۔ ہندو ازم کی ویدانت روایات کے برعکس یہ لوگ اس دنیا کو ہی خدا نہیں قرار دیتے تھے بلکہ ان کے نزدیک مخلوق ہی خدا کی مظہر ہے ، خاص طور پر اس پہلو سے کہ وہ نفس انسانی میں پنہاں ہے ۔ ان سنتوں کے نکتہ نظر پر ناتھ فرقہ کی گہری چھاپ تھی جو کہ ہندووں کا ہی ایک ایسا دوسرا گروہ تھا ۔ جو برہمنوں سے متفق نہیں تھے ۔ ناتھ فرقہ کا بانی گورکھ ناتھ نامی ایک نیم افسانوی شخص کو بتایا جاتا ہے جس کے بارے میں مشہور ہے کہ وہ بارہویں صدی عیسوی کے دوران پنجاب میں رہتا تھا ۔ ناتھ فرقہ کے لوگوں کا یہ عقیدہ تھا کہ یوگا اور تجرد کی زندگی کے ذریعہ کرما اور آواگون کے چکر سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے ۔ سکھ ازم کے بانی نانک ایک ناتھ گھرانہ سے تعلق رکھتے تھے "

## بانی سکھ مذہب گرو نانک

سکھ لٹریچر کے مطابق نانک ۷ مہینہ کی عمر میں ہی یوگا کی مہارت کے حامل تھے ۔ وہ اگرچہ چھتری گھرانہ کے تھے تاہم انہوں نے دس برس کی عمر میں جنیو اتار کر رکھ دیا تھا

۔اس کے بعد انہوں نے اپنے دیہات کے پنڈت سے ہندو مذہب کی اور ایک مسلم اسکول سے اسلامی تعلیمات حاصل کیں اور عربی و فارسی زبانیں پڑھیں ۔ وہ 16 برس کی عمر میں دولت خاں کے محاسب کی حیثیت سے ملازم ہوئے ۔ یہیں پر انہیں مروانہ کی رفاقت حاصل ہوئی جو اس وقت دولت خاں کا درباری موسیقار تھا اور بعد میں ان کا قریبی ساتھی ثابت ہوا ۔ اسی دوران نانک نے اپنے متبعین کا ایک گروہ تیار کیا جس کی سرگرمیاں یہ تھیں کہ وہ صبح کے وقت ایک ساتھ ندی میں اشنان کرتے تھے ۔ اور شام کے وقت نانک کے گھر میں جمع ہوکر بھجن گاتے تھے جب نانک کی عمر ۳۰ برس کی ہوئی تو انہیں خدا کا ایک پیغام موصول ہوا ۔ ایک دن وہ ندی میں صبح کے غسل کے بعد واپس نہ لوٹے ۔ ان کے احباب ندی کے کنارے پڑے ہوئے ان کے کپڑے دیکھ کر پانی میں ان کا جسم تلاش کرتے رہے لیکن کچھ حاصل نہ نکلا ۔ تین دن بعد نانک پھر ظاہر ہوئے ۔ نانک نے اپنی گم شدگی کی وجہ بتانے کے بجائے یہ رمزیہ بیان دیا ۔ "نہ کوئی ہندو ہے اور نہ ہی مسلمان ، پھر میں کس کا راستہ اختیار کروں ؟ میں خدا کے راستہ پر چلونگا ۔ خدا نہ تو ہندو ہے اور نہ مسلمان اور جو راستہ میں چلتا ہوں وہی خدا کا ہے "۔

بعد میں نانک نے اپنے ساتھیوں کو بتایا کہ انہوں نے مراقبہ میں دیکھا کہ انہیں خدا کے حضور لے جایا گیا ہے ۔ وہاں پر آب حیات کا ایک پیالہ پلاکر خدا نے انہیں یہ پیغام دیا ۔

"میں تیرے ساتھ ہوں ۔ میں نے تجھے مسرت بخشی اور میں ان سب کو خوش رکھونگا جو تیرا نام لیتے رہیں گے تو جا اور میرے نام کا ورد کر دوسروں کو اس کا ورد کرنے والا بنا ۔ دنیا میں ملوث ہوکر خراب نہ ہو ۔ صدقہ کیا کر ، پاک رہا کر اور پوجا و مراقبہ کیا کر ۔ میرا نام خدا ہے یعنی ازلی برہما ۔ تو مقدس گرو ہے "

یہی وہ موقع تھا جب نانک نے گرو کا لقب اختیار کیا ۔ " ابتداء میں سکھ ازم میں سکھ ، سنت ، سادھو بھگت اور سیوک جیسی اصطلاحیں ایک ہی معنی میں استعمال ہوتی تھیں لیکن اب گرو کی اصطلاح صرف پہلے دس گرووں اور آدی گرنتھ صاحب کے لئے

استعمال کی جاتی ہے۔ وہ تمام شعراء جن کے اشعار آدی گرنتھ صاحب میں شامل کئے گئے ہیں۔ انہیں سنت کہا جاتا ہے۔ لیکن گرو کو سنت نہیں کہا جاتا"

سکھ لوگ اس اصطلاح کے معنی کی تشریح کرتے ہیں وہ شخص جو اندھیروں (GU) کو دور کرتا ہو اور روشنی (RU) کی تبلیغ کرتا ہو" گرو بننے کے بعد نانک نے جس عقیدہ کی تبلیغ شروع کی وہ آدی گرنتھ صاحب کے آغاز میں درج ہے۔

☆ ایک اونکار۔ ست نام۔ کرتا پرکھ، نربھو، نرویر

☆ اکال مورت، اجونی، سے بھنگ گرپر سادی"

(قوت کل جس کا نام" اوم" ہے صرف ایک ہے۔ وہ ہمیشہ رہنے والی صداقت ہے۔ وہ خالق کائنات ہے اور اس میں ساری ہے وہ بے خوف ہے۔ اس کی کسی سے دشمنی نہیں۔ اس کا وجود غیر فانی ہے، وہ پیدا نہیں ہوتا بلکہ خود ظہور میں آنے والا ہے اس کا علم گرو کی عنایت سے حاصل کیا جاسکتا ہے) (مول منتر جپ جی)

بھائی جودھ سنگھ اس کی مزید تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

" ہندوستانی مذہبی کتب عام طور پر" اوم سے شروع ہوتی ہیں۔ صرف و نحو کے ماہرین یہ مانتے ہیں کہ یہ لفظ" اودھاتو" مخرج سے نکلا ہے اور اس کے معنی یہ مانتے ہیں کہ " حفاظت کر" پروفیسر میکس ملر لکھتے ہیں کہ یہ لفظ حامی بھرنے کی علامت ہے اور اسی شکل میں اس کا استعمال ہوتا تھا جس طرح موجود زمانے میں ہم "ہاں یا ہوں" کہتے ہیں۔ یوگی لوگ یہ بتاتے ہیں کہ یہ لفظ آغاز کائنات میں عدم سے ظہور میں آیا اور تمام کائنات میں جاری و ساری ہے جس طرح ہم جانوروں کے نام انکی بولی سے رکھ لیتے ہیں اسی طرح یہ لفظ خالق کل کے مترادف ہوگیا۔

اپنشدوں کے زمانے میں اس لفظ کا استعمال اس معنی میں مروج ہوگیا لیکن بعد میں اس لفظ کے تین حروف "آ" "او" "ما" کے مختلف معانی لئے جانے لگے۔ کچھ لوگ یہ کہنے لگے کہ یہ تین حروف تین حالتوں" بیداری" " خوابیدگی" اور" غفلت" کے مترادف ہیں۔ کچھ لوگ ان میں" برہما" وشنو" اور" مہیش" کی تین صورتیں دیکھنے لگے۔ گروجی نے "۱" کا" ہندسہ جوڑ کر یہ طے کردیا کہ یہ لفظ محض ایک" نرنکار" کے

مترادف ہے ۔ اس "۱" کا تلفظ "ایک اونکار" کو صاف نمایاں کرتا ہے جس کے معنی ہیں "نرنکار" صرف ایک ہی ہے "وہی ایک پرستش کے قابل ہے ۔ انھوں نے اپنے پیرووں کو دیوی" دیوتاؤں یا دیگر طاقتوں کی پوجا سے روک دیا ۔ اسے پہلے ہی جلوہ صداقت" سمجھا جاتا تھا ۔ لیکن "کرتا پرکھ" کہہ کر گرو صاحب نے چھ شاسترون سے اپنے " اختلاف رائے کو ظاہر کیا" سانکھیہ خدا کے وجود کو تسلیم ہی "نہیں کرتا" یوگ "خدا کے وجود کو تسلیم کرتا ہے ۔ لیکن ساتھ ہی انسان اور قدرت کو ابدی مانتا ہے اور انہیں خدا کی مخلوق تسلیم نہیں کرتا" ۔ نیائے اور وٹی شیشک "خدا کو اس کائنات کا حکمراں اور اعمال کا اجر دینے والا مانتے ہیں لیکن کہتے ہیں کہ وہ مسبب الاسباب تو ہے مگر ذریعہ اسباب نہیں ہے ۔ ان کی رائے کے مطابق ذرات ابدی اور دوامی ہیں اور وہی سبب کائنات ہیں" جینی" اپنے سوتروں میں خدا کا ذکر تک نہیں کرتے ۔ شری شنکر اچاریہ زندگی اور کائنات کی تخلیق میں "مایا" کا ہاتھ مانتے ہیں ۔" مایا نہ سچ ہے نہ جھوٹ ۔ یہ سچ مچ بھی ہے اور جھوٹ بھی جس کو بیان نہیں کیا جاسکتا یعنی اس کو الفاظ میں بیان نہیں کیا جاسکتا "مایا" کے اثر سے محدود ہو کر برہم ہی جیو ہوگیا ۔ برہم جو بے عمل اور غیر جانبدار ہے اور یہ دنیا "مایا" کا کرشمہ ہے لیکن گرونانک دیو کے مطابق جیو اور سنسار نرنکار کے حکم سے وجود میں آتے ہیں ۔

خالق نربھے اور نرویر ہے (بے خوف اور بے عداوت ہے) اور جو بھی اس کی پوجا کرتے ہیں وہ بھی نربھے اور نرویر ہوجاتے ہیں وہ" ایونی" ہے (کسی کی کوکھ سے نہ پیدا ہونے والا) یعنی جنم نہیں لیتا ۔ یہ وصف پرماتما کے اوتار بن کر آنے کے نظریے کی نفی کرتا ہے اور اس سے پیدا ہونے والی مورتی پوجا (بت پرستی) کی بھی سخت مخالفت کرتا ہے وہ خود ہی پیدا ہوا یعنی خود ہی ظہور میں آگیا ہے کسی نے اسے نہیں بنایا ۔

" جیو آتما کی پیدائش بھی پرماتما سے ہوئی ۔ یہ اسی کا جزو ہے اس کے " حکم " کے مطابق زندگی بسر کرنے والے انسان میں اسی نور کا پرتو اور بھی فروزاں ہوجاتا ہے ۔ جیو آتما پرماتما کے نور میں خود بخود جذب ہوجاتا ہے ۔ نور ہستی خدا کی شکل اختیار

کرلیتا ہے جس طرح ویدانتی مانتے ہیں ۔ نور ہستی خدا کی شکل اختیار کرلیتا ہے جس طرح ویدانتی مانتے ہیں وہ جیو جیوتی برہم نہیں ہوجاتی " جپ جی " میں گروجی نے ایک مثال دے کر اسے اچھی طرح سمجھایا ہے ۔ جس طرح ندیاں نالے سمندر تک پہنچ کر اس میں جذب ہوجاتے ہیں اور اس کا اور چھور نہیں جانتے اسی طرح بھگت لوگ بھی " اس " کے ساتھ یک جان ہوجانے کے بعد بھی " اس " کی بے کرانی اور گہرائی کو نہیں پہنچ سکتے " ۔

اسی کو بعض لوگ " توحید " قرار دیتے ہیں ۔ لیکن آدی گرنتھ صاحب میں اس " واحد خدا " کی تین مختلف توضیحات کی گئی ہیں ۔

نرگن اور سگن ایک
سگن اور نرگن تھپائی ناؤ
دوھالی ایکے تینو تھاؤ

( درحقیقت نرگن اور سگن برہما ایک ہی ہے ۔ دونوں ایک سے مل کر تینوں ایک ہوجاتے ہیں )

لہٰذا " پرا برہم ہی اونکار ۔ سگن برہما یا ایشور بھی ہے ۔ چنانچہ حقیقت برتری (Supreme Reality) مشکل بھی ہے اور غیر مشکل بھی البتہ ایشور کی حیثیت میں وہ عبادت اور بندگی کا مستحق ٹھہرتا ہے ۔ خدا اگرچہ خالق و رحیم و رحمان ہے تاہم وہ اس صورت میں اس دنیا میں ظاہر نہیں ہوتا جنھیں اوتار کہا جاتا ہے ۔ یہ ایک ایسا فلسفہ ہے جس کی ترویج کبیر نے اپنے مخصوص انداز میں کی تھی ۔ بیجک ، شبد ۸ ۲۵۰) ٹھیک اسی طرح سکھ ازم بھی نہیں تسلیم کرتا ہے کہ خدا کے خصوصی یا برگزیدہ پیغمبر بھی ہوتے ہیں چنانچہ اسلام پر بالواسطہ اور عیسائیت نیز پور انک ہندوازم پر براہ راست تنقید کرتے ہوئے سکھ ازم خالص وحدت الوجود پیش کرتی ہے ۔

گرونانک سگن برہما کو کرتار ( خالق ) اکال ( ابدی ) ست نام ( نام مقدس ) جیسے مختلف ناموں سے لائق پرستش قرار دیتے ہیں ۔ نانک کے بعد کے لٹریچر میں " واہے گرو " کا لفظ بھی استعمال کیا گیا ہے ۔ گرونانک نے اللہ ۔ خدا ، پروردگار اور صاحب کا لفظ

بھی استعمال کیا ہے ۔ انہوں نے پورانک بھگتی میں مستعمل خدا کے مختلف ناموں کو بھی استعمال کیا ہے مثلاً رام ، گوپال ، مراری ، نارائن ، مادھو ۔۔۔ گروؤں کا گرو تو ایک ہی ہے اگرچہ اس کی مختلف شکلیں ہیں ۔ لہٰذا گرو شیو ہے گرو وشنو ہے اور برہما بھی گورو پاروتی ہے ، لکشمی ہے اور سرسوتی ہے "۔

اسی کے ساتھ ساتھ گرو نانک بانی میں کچھ اور تشریحات بھی مل جاتی ہیں ۔

" ترتیا ، برہما ، بسن ، مہیسادیوی دیوا پائے ویسا
جوتی جاتی گنت نہ آوے جی ساجی سو قیمت پاوے

( تین مورتیاں برہما وشنو اور مہیش ( نیز ) دیویاں اور دیوتا تونے ہی پیدا کئے ہیں جن کے بھیس رنگ برنگے ہیں ۔ تیرے نور سے جو جاتیاں پیدا ہوئیں ان کا شمار نہیں کیا جاسکتا جس نے پیدا کیا وہی قیمت کا اندازہ لگائے گا )

کیتے پون پانی بے مترکیتے کان یہیس ۱۱
کیتے برمے گھاڑت کھڑیے روپ رنگ کے دیس ۱۱ (جب پوڑی ۳۵)

کتنے ہی وایو ، جل اور اگنی کے دیوتا ہیں ۔ شیو اور کرشن بھی کتنے ہی ہیں کئی برہما مختلف بھیسوں میں تخلیق میں مصروف ہیں )

برہما ، بسب رکھی منی سنکر اندر پتے بھیکھاری ( مارو ) ( برہما ، وشنو ، شیو ، رشی ، منی اور اندر ریاضت کرتے ہوئے بھی اس کے در کے بھکاری ہیں )

" گرو نانک نے خدا کے بارے میں ایسی نیرنگی کیوں اختیار کی ؟ مطلب واضح ہے ۔ سکھ ازم مختلف عقائد کے متبعین تک اپنا پیغام وسیع کرنا چاہتی ہے "۔

لیکن یہ سمجھنا غلط ہوگا کہ سکھ ازم کے سارے تصورات گرو نانک کی زندگی میں ہی فیصل ہوچکے تھے ۔ دراصل سکھ ازم دس گروؤں کی مساعی کے ذریعہ بتدریج ارتقاء پذیر رہا اور اب آخری گرو یعنی آدی گرنتھ صاحب کی شکل میں تقریباً طے شدہ ہے ۔ اگرچہ بعد کے دور میں اس نظریہ کے خلاف بعض گروؤں نے بغاوت بھی کی مثلاً نرنکاری مشن لیکن وہ ظاہری مشابہت کے علاوہ سکھوں کے درمیان بحیثیت سکھ مقبول نہ ہوسکے بلکہ سکھ ازم سے زیادہ بھگتی تحریک کی ایک شاخ بن کر نمایاں ہوئے ۔

# سکھ ازم

ایس ایچ سنگھا کے مطابق "ہر وہ مرد یا عورت سکھ ہے جو ایک غیر فانی ذات، دس گرووں، آدی گرنتھ، دسوں گرووں کی تعلیمات و ملفوظات اور دسوں گرووں کے بپتسمہ پر ایمان رکھے نیز دوسرے کسی بھی مذہب کا معتقد نہ ہو" لفظ سکھ کو سنسکرت زبان کے لفظ "ششیہ" اور پالی زبان کے لفظ "سکھا" سے مستخرج بتایا جاتا ہے اور اس کے معنی ہیں "شاگرد" بریں بنا کہ اس مذہب کے باقی دس گرو ہیں، اس مذہب کے متبعین "سکھ" یعنی شاگرد کہلاتے ہیں۔ سکھ لوگ اپنے نام کے ساتھ لفظ "سنگھ" کا اضافہ بھی کرتے ہیں، لفظ۔ سنگھ سنسکرت کے ایک لفظ سے مستخرج ہے جس کا معنی ہے "شیر" سکھ ازم نے تمام مرد سکھوں کے لئے لازم کردیا ہے کہ وہ اپنے نام کے ساتھ سنگھ بھی لکھیں۔

یہ اختتامیہ سکھ ازم کی تخلیق نہیں ہے بلکہ اس کا حکم گرو گوبند سنگھ کے دور میں دیا گیا تھا۔ یہ لفظ راجپوتوں، ٹھاکروں اور بعض دیگر برادریوں کے مردوں کے نام کے ساتھ استعمال کیا جاتا تھا اور اب بھی کیا جاتا ہے۔ گرو نے تمام سکھوں کو "خالصہ" میں تبدیل کرنے کی غرض سے اس کے التزام کا حکم دیا تھا۔ گرو نانک کا ایک آئیڈیل سماج کا تصور گرو گوبند سنگھ کے زمانے میں "خالصہ" (خالص) کی شکل میں بلوغ کو پہنچا۔ خالصہ ہندو اخوت (Brotherhood) سے یکسر مختلف قسم کا تصور ہے ۔۔۔ خالصہ آفاقی اخوت کا تصور ہے جو "عالم واحد" کی بات کرتی ہے۔ ہر خالصہ (بہ یک وقت) ایک سنت، ایک سپاہی اور ایک عالم ہوتا ہے چنانچہ ایک سکھ سماج ایک ایسا سماج ہے جو اپنی روح میں عسکری، اپنے کردار میں سنتوں جیسا اور علم میں دانشورانہ ہوتا ہے۔ خود گرو گوبند سنگھ نے خالصہ کی تشریح ان الفاظ میں کی ہے۔ جو ہمیشہ بیدار نور کو دن رات یاد کرتا ہے جس کے ذہن میں اس ایک واحد کے سوا دوسرا کوئی نہیں ہوتا جو صاحب ایمان اور محبت سے لبریز ہے جو برتوں (Fasts) قبروں، مندروں میں قطعا وشواس نہیں رکھتا جو اس واحد کے سوا کسی کو بھی تسلیم نہیں کرتا حتی کہ متبرک مقامات، صدقہ و

خیرات ، رحم دلی ، ریاضت اور پرائشچت سے بھی دستبردار ہوجاتا ہے جس کے دل میں نور کامل فروزاں ہے تو پھر وہ خالصہ ہے پھر اسے خالص سمجھا جائے (بحوالہ سویا نمبر۱)"۔

وائی مسیح نے سکھ ازم کی حسب ذیل خصوصیات درج کی ہیں۔

"۱۔ سکھ ازم کرما۔ سمسار۔ گیان۔ مکتی کے چار نکاتی اصولوں کا پوری طرح سے موید ہے بحوالہ جپ جی ۲۰۔۲۵) عہد حاضر میں یہ اصول ہندو ازم کی کسی بھی شکل کی امتیازی خصوصیات ہیں۔

۲۔ ہندوستان کی کسی بھی دوسری روایت کے مقابلہ میں سکھ ازم میں گرو کو زیادہ نمایاں طور پر مرکزی حیثیت دی گئی ہ۔ حتیٰ کہ خدا کے لئے ایک نام "واہے گرو" بھی رکھا گیا ہے۔

۳۔ پانچ ککاروں کا خصوصی عہدنامہ فرائض میں شامل کیا گیا ہے۔

۴۔ ہندو ازم کے برعکس سکھ ازم اس بات کو تمام سکھوں کا فرض قرار دیتا ہے کہ وہ سماجی ناانصافیوں کے خلاف اور اپنے عقیدہ کے دفاع میں جنگ کریں۔

۵۔ سکھ ازم میں خالص وحدت الوجود Monotheism کی تعلیم عام کی گئی ہے۔

۶۔ اسی مطابقت سے سکھ ازم اوتاروں کے نظریہ کو قبول نہیں کرتا اور نہ ہی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ کوئی پہلا آخری یا خصوصی پیغمبر بھی ہوسکتا ہے۔

۷۔ سکھ ازم یہ تسلیم کرتا ہے کہ صرف ایک خدا (ایک اونکار) غیر مرئی شکل میں اور مرئی شکل میں ہے اونکار" اپنی لاتعداد صفات کے ساتھ موجود ہے جس کے مختلف نام ہوسکتے ہیں۔

۸۔ سکھ ازم ذات برادری ، بت پرستی ، رسومات اور ظاہرداری کے تکلفات کے خلاف ہے۔

۹۔ سکھ ازم یہ تعلیم دیتا ہے کہ "مایا" خدا کی خلاقیت کا اظہار ہے لیکن اس کے ساتھ ہی یہ انسان میں پانچ روایتی گناہ یعنی "کام" (لذت نفس) "کرودھ" (غصہ) "لوبھ" (حرص) "موہ" (دنیوی لگاؤ) اور "اہنکار" (نانیت) کو بھی جنم دیتی ہے۔ ان برائیوں کو

دعا، مراقبہ اور خدمت خلق کے ذریعہ ختم کیا جاسکتا ہے۔

۱۰۔ گرونانک نے خود کو مکمل طور پر خدا کے حوالہ کرکے نام سمرن " ( ورد مسلسل ) پر خاصا زور دیا ہے۔ اور یہ بات کبیر پنتھ میں بھی پائی جاتی ہے بریں بناء سکھ ازم کو " سنت مت " کا نام بھی دیا گیا ہے۔

۱۱۔ سنت شاعروں مثلا دادو ہرائے داس اور کبیر کی طرح سکھ ازم میں بھی مایا کے جال سے چھٹکارا پانے کے لئے بھگتی کا راستہ تجویز کیا گیا ہے۔

۱۲۔ گرونانک نے سنیاس نہیں تجویز کیا ہے بلکہ وہ " مکتی " کی راہ میں خانگی زندگی کو رکاوٹ بھی نہیں سمجھتے اور اسے سماجی زندگی کا ایک اہم شعبہ قرار دیتے ہیں۔

۱۳۔ سکھ ازم اگرچہ ہندو کلچر اور ہندو تصور کائنات سے وابستہ ایک ہندوستانی مذہب بھی ہے تاہم وہ ویدک ہندو ازم اور اسلام دونوں ہی سے ماوراء اور آزاد ہے۔

۱۴۔ لیکن اس کے ساتھ ہی سکھ ازم میں یہ تعلیم بھی نہیں دی جاتی ہے کہ ہندو ازم یا اسلام غلط ہیں بلکہ سکھ ازم ہندوؤں اور مسلمانوں کو یہ تعلیم دیتا ہے کہ وہ رسومات اور ظاہرداری کی پرواہ کئے بنا اپنے مذہب پر عمل کرتے ہوئے بہتر اخلاقی زندگی گذاریں اور سماج کی خدمت کریں۔

۱۵۔ سکھ ازم مقامی زبانوں کی حمایت کرتا ہے۔ لیکن اس کی اپنی زبان گورمکھی ہے گروگرنتھ صاحب اسی رسم خط میں لکھا گیا ہے اور گرنتھ صاحب کے بارے میں چونکہ سکھ عقیدہ یہ ہے کہ یہ سکھوں کو خودپسند (Centeed eger من مکھ) بنانے کی بجائے خدا پسند ( God Centered گرومکھ) بناتا ہے، لہذا اس رسم خط کا نام بھی گرومکھی رکھا گیا ہے۔

## گرنتھ صاحب

سکھوں کی مذہبی کتاب مقدس کو آدی گرنتھ کہتے ہیں۔ جو اپنی ضخامت کے لحاظ سے دنیا کی دیگر مذہبی کتابوں سے کسی بھی طرح کم نہیں۔ اس کی تالیف سکھوں کے پانچویں

گرو ارجن دیو نے سابقہ گروؤں کی تحریروں اور دیگر سنتوں کی تصنیفات کے ساتھ اپنے کلام کو بھی شامل کر کے کی تھی ۱۶۰۴ء میں یہ تالیف مکمل ہوئی تھی اور گولڈن ٹمپل میں مستقلاً رکھ دی گئی تھی۔ بھائی بڈھا اس کے پہلے گرنتھی (Reader) تھے۔ آدی گرنتھ کا دوسرا اور آخری خاکہ گروگوبند سنگھ کے ہاتھوں تکمیل پایا جاتا تھا۔ انھوں نے سابقہ تین کے ساتھ آدی گرنتھ میں اپنے والد گرو تیغ بہادر کا کلام بھی شامل کر کے اسے قطعی شکل دے دی اور یہی نسخہ آج کل سکھوں کے لئے صحیح اور مستند نسخہ سمجھا جاتا ہے۔ اپنی زندگی کے آخری لمحوں میں گروگوبند سنگھ نے اپنے متبعین کو یہ نصیحت کردی تھی کہ ان کے بعد گروؤں کا سلسلہ ہمیشہ کے لئے ختم ہونے والا ہے اور اب وہ آدی گرنتھ کو نہ صرف مقدس قرار دے دیا گیا، بلکہ اس کا احترام سکھ ازم کی ایمانیات میں شامل ہے، بعض مصنفین نے یہ اعتراض بھی کیا ہے کہ اگرچہ سکھ مذہب بت پرستی کے استیصال کے لئے وجود میں آیا تھا لیکن بعض لوگوں نے گویا کہ آدی گرنتھ کو ہی اپنا گرو اور دائمی گرو سمجھیں۔ اسی وقت سے آدی گرنتھ کو بھی ایک بت کی حیثیت دے دی ہے۔ آدی گرنتھ مختلف بھگتی تحریک کے سنتوں کی زبان میں تحریر شدہ ہے۔

فطری طور پر اس کے الفاظ سنسکرت زبان سے لے کر پراکرت اور مراٹھی نیز عربی اور فارسی سے مستعار ہیں، یہ اس وقت مروج مختلف اصناف سخن مثلاً ساکھی، پداور سویوں کے انداز میں ہے۔ آدی گرنتھ کے مصرعوں کو "شبد" (Shabad) کہا جاتا ہے آدی گرنتھ میں جن سنتوں کے شبد شامل ہیں ان کی تعداد فہرست نمبر۱۔ میں درج ہے گروگرنتھ کا موجودہ نسخہ طبع شدہ شکل میں ۱۴۳۰ صفحات پر مشتمل ہے اور اسے ۳۳ ابواب میں تقسیم کیا گیا ہے پہلا باب گرونانک کے تصنیف کردہ "جپ جی" سے شروع ہوتا ہے جسے سکھ لوگ روزانہ پڑھتے ہیں۔ اسی باب میں گرو نانک کی کچھ پوڑیاں (Paudis) بھی شامل ہیں۔ آخری باب میں بھٹ (Bhathas) مخصوص گویئے لوگوں کی تخلیقات مثلاً اشلوک اور سویئے درج کئے گئے ہیں بقیہ ۳۱ ابواب کے نام مختلف کلاسیکی راگوں کے نام پر رکھے گئے ہیں اور اس حصہ کی تالیفات میں ایک خاص بات یہ ہے کہ پہلے سے متعین شدہ راگوں اور دھنوں میں ہی ان کا پاٹھ کرنا ضروری قرار دیا گیا

ہے ۔ یہ بات کسی حد تک ویدک عہد میں قرار شدہ منتر پاٹھ کے طریقوں سے مطابقت
رکھتی ہے ۔ ان ابواب کے راگوں کی فہرست نمبر ۲ بھی یہاں پر منسلک ہے ۔ رامائن
وغیرہ کی طرح آدی گرنتھ کا بھی " اکھنڈ پاٹھ " ہوتا ہے جس میں مختلف گرنتھی ٹولیاں آ آکر
گرنتھ صاحب کا پاٹھ ایک لفظ کا تسلسل بھی توڑے بنا شروع سے آخر تک مسلسل جاری
رکھتی ہیں ۔ اس روایت کے آغاز کا صحیح علم تو کسی کو بھی نہیں البتہ گمان یہ ہے کہ اس
کی ابتداء ۱۸ ویں صدی عیسوی میں ملک بدر شدہ سکھوں کے ذریعہ کی گئی تھی ۔ گروگرنتھ
صاحب کو رات سے قبل گولڈن ٹمپل سے لے جا کر اکال تخت کے ایک کمرے میں
جسے کوٹھا صاحب کہا جاتا ہے ، رکھ دیا جاتا ہے ۔ اکال تخت گولڈن ٹمپل کے مقابل
عمارت کا نام ہے جس کی بنیاد گروگوبند سنگھ نے رکھی تھی اور یہیں پر ان کی تخت
نشینی بھی ہوئی تھی ۔ گولڈن ٹمپل میں " روحانی فیصلے " کئے جاتے ہیں جب کہ اکال
تخت میں دنیوی معاملات اور مقدمات کے فیصلہ کیئے جاتے ہیں ابتداء میں یہیں پر "
سربت خالصہ " منعقد کی جاتی تھی اس وقت بھی سکھوں کے نام تمام حکمنامے یہیں
سے جاری کیئے جاتے ہیں گولڈن ٹیمپل کے اکال تخت کے علاوہ بھی دیگر پانچ مقامات
پر اکال تخت قائم کئے گئے ہیں ۔ لیکن اس اکال تخت کی ایک خوبی یہ ہے کہ لوگوں کو
سکھ فرقہ میں داخل کرنے کی غرض سے بپتسمہ دینے کی روایت کی بنیادی رسم یہیں پڑی
تھی ۔ سکھ بپتسمہ کی روایت گرونانک نے ڈالی تھی اور اس زمانہ میں اسے "چرن پہول "
کہا جاتا تھا اور اس کا طریقہ یہ ہوتا تھا کہ سکھ بننے والے شخص کو گرو کے قدموں کا پانی
پلایا جاتا تھا اور اسی سے اس کو نہلایا جاتا تھا ۔ نانک پنتھی سکھ فرقہ میں یہ رسم ابھی تک
برقرار ہے لیکن گروگوبند سنگھ نے اس طریقہ میں کچھ ترمیم کرکے اپنا جداگانہ طریقہ رائج کیا
تھا ۔ جو کہ آج کل عام طور پر اختیار کیا جاتا ہے نئے طریقہ میں گرنتھی نئے شخص کے بال
دھلوا کر اسے پانچوں ککار پہناتا ہے ۔ گرنتھ صاحب کی موجودگی میں " امرت " پلاتا ہے
اور اس کا نیا نام رکھا جاتا ہے ۔ اس کے بعد اس شخص کو سکھ فرقہ کے ممبروں میں شامل
کرلیا جاتا ہے ۔

# فرقے

۱۹۷۱ء کی مردم شماری کے مطابق، ہندوستان کی کل ۵۴ کروڑ ۸۲ لاکھ کی آبادی میں سکھ ایک کروڑ ۴ لاکھ تھے جن میں سے ۸۲ لاکھ پنجاب میں ۳۶ لاکھ ہریانہ میں۔ ۳۷ لاکھ اتر پردیش میں، ۳۴۰ لاکھ راجستھان میں ۳۰ لاکھ دہلی میں ایک لاکھ دس ہزار جموں و کشمیر میں اور ایک لاکھ مہاراشٹر میں آباد تھے "۔

سکھ فرقے (ہندوستان کے باہر) ملیشیا، سنگاپور، مشرقی افریقہ انگلینڈ، کناڈا اور ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں بھی تلاش کئے جا سکتے ہیں " "سکھ لوگ ایک مہم جو اور محنتی سماج پر مشتمل ہیں۔ وہ بہترین سپاہی، کھلاڑی، کسان اور تاجر ثابت ہوئے ہیں۔

گروؤں کے شاگردوں کو بہادر بننے اور رغبات، غصہ، حرص اور انا پرستی پر قابو پانے یا ان سے دور رہنے کی نصیحت کی جاتی ہے۔ ان اوصاف نیز سکھ نوجوانوں کی بہترین جسمانی حالت نے ہندوستان میں برطانوی غلبہ کے دوران برطانوی سامراج کو اپنی طرف راغب کیا تھا۔ نتیجتہً سکھ لوگ برما، ہانگ کانگ اور برطانوی سامراج کے دیگر علاقوں میں انتہائی معزز سپاہی اور پولس مین بن گئے تھے۔

سکھوں کی مذہبی اور سماجی زندگی " رہت نامہ (Rahitnama) نامی کوڈ کی متابعت میں بسر ہونی چاہئے۔ لیکن متعدد درہت نامے اس وقت پائے جاتے ہیں اور ان سب کے بارے میں یہ دعوی کیا جاتا ہے کہ انہیں خود گروگوبند سنگھ نے لکھوایا تھا " بھائی کہان سنگھ نے ان میں سے تین کا ذکر کیا ہے یعنی بھائی نندلال کا " تنخواہ نامہ " اور " پرشن اتر " نیز بھائی دیسہ سنگھ کا " رہت نامہ " جو ان مذاکرات پر مبنی ہے جو ان لوگوں نے گرو سے کئے تھے۔ دیگر اہم رہت ناموں میں چوپا سنگھ اور پرہلاد سنگھ کا رہت نامہ شامل ہے۔ لیکن بھائی نندلال نے گروگوبند سنگھ کے ساتھ جو گفتگو کی تھی وہ سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ اس میں ایک سچے سکھ کی ذمہ داریوں کے بارے میں مختصر یوں بتایا گیا ہے۔ اے دوست۔ میری سنو۔ گرو کے شاگرد کے لئے زندگی گزارنے کا راستہ یہ ہے ..... صبح کی اولین ساعتوں میں بیدار ہو غسل کرے جپ جی اور جپ

صاحب پاٹھ کرے اور شام کے وقت خدا کے نام کا مراقبہ کرے ۔ سنگت میں شامل ہو اور راہیر اس (Rahiras) کے بھجن خدا کی حمد اور عمدہ خطبات سنے ... گرو جو تعلیم دے لوگوں کو اسے بغور سننا چاہئے اور اس کی تبلیغ کرنی چاہئے ۔ لوگوں کو چاہئے کہ وہ گرو کا شبد دلی عقیدت اور ذہنی عقیدہ کے ساتھ سنیں اور گرو کی تصویر (Form) دن رات اپنی نظروں میں بسائے رکھیں ۔ لوگوں کو آپس میں ایک دوسرے کی خدمت کرنی چاہئے ۔ بنا کسی غرور کے اور بے لوثی کے جو لوگ انسانیت کی خدمت کرتے ہیں ان کی خدمت کو میں اپنی ذات کی خدمت قرار دیتا ہوں " ۔

جس وقت گروگوبند سنگھ نے سکھوں کو اپنے نئے خالصہ نظام میں ڈھالا تھا ، انہوں نے اس کے ممبران کے لئے پانچ علامتی " کاف " اختیار کرنا لازمی قرار دے دیا تھا جنہیں سکھ اصطلاح میں " ککار " کہا جاتا ہے یہ پانچ چیزیں ہیں (۱) کیش ، یعنی لمبے بال رکھنا " لمبے بال صدیوں سے تمام مذاہب میں روحانیت کی علامت سمجھے جاتے رہے ہیں ۔ سکھ ازم نے انہیں اجتماعی علامت بنا دیا ۔ ان کی سماجی ، نفسیاتی ۔ اور مابعد الطبیعاتی اہمیت ہے " (۲) کنگھا " بنا کنگھا کئے لمبے بال یعنی جٹاؤں سے سماجی مدنیت سے دستبرداری کا اظہار ہوتا ہے کنگھا نظم اور ڈسپلن کی علامت ہے " (۳) کڑا ( لوہے کا) کڑا پہنا کر ایک سکھ کو اس بات کی یاد دہانی کرائی جاتی ہے کہ وہ ابدیت اور لازوالیت کا شعور اپنے اندر پیدا کرے " ۔ (۴) کرپان ( تلوار) " کرپان قوت و وقار کی علامت ہے ۔۔ اگرچہ سکھ ازم اپنے متبعین سے مطالبہ کرتا ہے کہ وہ کرپان کو اپنے لباس کا جزو بنائیں لیکن ملکی قانون اس راہ میں سد باب رہا ہے ۔ " اور (۵) کچھا " یہ روایتی لباس افکار سے روحانی اور ذہنی سطح پر الگ تھلگ ہو جانے کی علامت ہے ۔ اس سے سکھوں کو ایک مخصوص لباس بھی حاصل ہوا ہے اور اس سے ضبط نفس اور ضبط ارادہ کا اظہار بھی ہوتا ہے ۔

## نوٹس

۱۔ گرونانک بانی میں اس طرح تبلیغ مل جاتی ہے ۔

